اِنَّ فِیْ ذَالِکَ لَعِبْرَۃً لِّاُولِی الْاَبْصَار

الحمد للہ کہ مجموعہ نافعہ از تالیف مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی مہتمم
و مولوی غلام رسول صاحب قلعوی مہتمم المسمٰی

# بسوانح عمری

مولوی عبداللہ الغزنوی المرحوم و

# مجموعہ مکتوبات

ایشان باہتمام عبدالحمید پسر مولانا عبدالواحد صاحب غزنوی

تاجر کتب۔ مسجد چینیانوالی لاہور

قیمت ۱۲/

علاوہ محصولڈاک

رفاہ عام سٹیم پریس لاہور میں باہتمام مولوی نورالحق صاحب چھپی




وَكَانَ يَأْمُرُ أَهْلَهُ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ وَكَانَ عِنْدَ رَبِّهِ مَرْضِيًّا

اور حکم کرتا اہل اپنے کو ساتھ نماز کے اور زکوٰۃ کے اور تھا نزدیک پروردگار اپنے کے پسندیدہ

ترجمہ رسالہ مولوی — بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ — عبدالجبار صاحب غزنوی مرحوم

أَحْمَدُ اللّٰهَ وَأَسْتَعِيْنُهُ وَأَسْتَوْفِقُهُ السَّدَادَ وَالْهُدٰى وَأُصَلِّيْ وَأُسَلِّمُ عَلٰى نَبِيِّهِ خَيْرِ الْوَرٰى

میں اللہ تعالیٰ کی تعریف کرتا ہوں۔ اور اس سے مدد مانگتا ہوں۔ راستی اور ہدایت کی توفیق کا اس سے طلبگار ہوں اور درود اور سلام بھیجتا ہوں اس کے پیغمبر پر جو ساری مخلوق سے بہتر ہے۔

محمد اعظم بن محمد بن محمد شریف عمرزئی شیخ عبداللہ غزنوی کے نام کے ساتھ مشہور تھے۔ آپ کا اصلی نام مبارک محمد اعظم ہے۔ مگر آپ نے اپنا عبداللہ نام رکھ لیا اس لئے کہ اس نام میں اللہ تعالیٰ کی الوہیت اور بندے کی عبودیت کا اظہار اور فروتنی کا اقرار ہے۔ آپ شیخ تھے اللہ کی معرفت والے اس کے دین کے رواج دینے میں کوشش کرنے والے۔

عَابِدٌ كَثِيْرُ الذِّكْرِ رَجَّاعٌ إِلَى اللّٰهِ الْمُتَذَلِّلُ لَهُ الْخَاشِعُ الْخَاضِعُ الْوَرِعُ الْمُتَضَرِّعُ الْمُتَّبِعُ الْمُتَوَاضِعُ الْمُبْتَهِلُ الْحَنِيْفُ الْمُتَبَتِّلُ إِلَى اللّٰهِ الْكَامِلُ الْبَارِعُ الْمُلْهَمُ الْمُحَدَّثُ الْمُخَاطَبُ الْمُخْلِصُ الصِّدِّيْقُ الْكَرِيْمُ الْجَوَادُ الْأَوَّاهُ الْحَلِيْمُ الْمُتَوَكِّلُ الْمُنِيْبُ الصَّابِرُ الْقَانِتُ لَمْ تَكُنْ تَأْخُذُهُ فِي اللّٰهِ لَوْمَةُ لَائِمٍ

تھے عبادت کرنے والے اللہ کو بہت یاد کرنے والے اللہ کی طرف رجوع کرنے والے اس کے لئے عاجزی کرنے والے خشوع کرنے والے خضوع کرنے والے پرہیزگار تضرع کرنے والے فرمانبردار تواضع کرنے والے گڑگڑانے والے ایک اللہ کی جانب کو اختیار کرنے والے ماسوائے اللہ کو چھوڑ کر اللہ کی طرف پھرنے والے کامل دانشمند الہام کئے گئے بات کئے گئے خطاب کئے گئے اپنے زمانہ کے لوگوں سے چن لئے گئے بہت سچے بزرگ بہت سخی رجوع کرنے والے بردبار بھروسا کرنے والے اور اسی کی طرف رجوع کرنے والے۔ اللہ کی راہ میں تکلیفوں کو سہنے والے نہیں روکتی تھی آپ کو اللہ کے لئے بات کہنے سے کسی ملامت کرنے والے کی ملامت



تَارِكٌ الْمُؤْثِرُ لِرِضْوَانِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ عَلٰى نَفْسِهِ وَأَهْلِهِ وَمَالِهِ وَأَوْطَانِهِ صَاحِبُ الْمَقَامَاتِ الشَّهِيْرَةِ وَالْمَعَارِكِ الْعَظِيْمَةِ الْكَبِيْرَةِ قَدْ قَامَ فِيْهَا لِنَصْرِ دِيْنِ اللّٰهِ إِعْلَاءِ كَلِمَتِهِ صَابِرًا مُحْتَسِبًا غَارِسُ بُسْتَانِ السُّنَّةِ وَالتَّوْحِيْدِ فَارِسُ مَيْدَانِ الْإِخْلَاصِ وَالتَّجْرِيْدِ عَلَمُ الزُّهَّادِ وَأَوْحَدُ الْعُبَّادِ إِمَامُ الزَّمَانِ وَلِيُّ الرَّحْمٰنِ خَادِمُ الْقُرْآنِ مُتَقَرِّبٌ إِلَى اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَكَانَ فِيْ جَمِيْعِ أَحْوَالِهِ مُسْتَغْرِقًا فِيْ ذِكْرِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ حَتّٰى أَنَّ لَحْمَهُ وَعِظَامَهُ وَأَعْصَابَهُ وَأَشْعَارَهُ وَجَمِيْعَ بَدَنِهِ كَانَ مُتَوَجِّهًا إِلَى اللّٰهِ فَانِيًا فِيْ ذِكْرِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

کبھی ترجیح دینے والے اللہ تعالیٰ کی خوشی کو اپنے نفس پر اور اہل پر اور مال پر اور وطن پر صاحب مقامات مشہورہ کے اور بڑے بڑے معرکوں کے جن میں آپ کھڑے ہوئے اللہ کے دین کی مدد کے لئے اور اس کے کلمہ بلند کرنے کے لئے۔ حالانکہ آپ نے صبر کیا۔ اور ثواب کے طالب تھے سنت اور توحید کے باغ کے لگانے والے اخلاص اور تجرید کے میدان میں شاہسوار۔ زاہدوں کے نشان اور عبادت کرنے والوں سے یگانہ۔ زمانے کے امام۔ اور رحمٰن کے دوست اور قرآن کی خدمت کرنے والے۔ اللہ کے نزدیک ہونے والے۔ اور آپ ہر وقت اللہ عزوجل کے ذکر میں غرق رہتے۔ یہاں تک کہ آپ کا مبارک گوشت۔ اور ہڈیاں اور پٹھے اور بال اور سارا بدن اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ تھا۔ اور اس بلند و برتر کی یاد میں نابود تھا

آپ ۱۲۳۰ھ ہجری میں بہادر خیل کے قلعہ میں جو شہر غزنی کے ضلع میں واقع ہے۔ پیدا ہوئے۔ آپ کے پردادا بڑے کامل ولی تھے۔ اور آپ کے باپ اور دادا بھی ان لوگوں میں سے تھے۔ جو صلاحیت کے ساتھ مشہور ہیں۔ اور آپ کا خاندان سیادت کے ساتھ مشہور ہے۔ لیکن جب کوئی پوچھتا۔ کہ آپ سید ہیں۔ تو آپ فرماتے۔ کہ لوگ ہم کو سید بتلاتے ہیں۔ لیکن عجم میں سیادت کا حال معلوم نہیں ہوتا۔ کیونکہ نہیں

ٹل مل گئی ہیں۔ لڑکپن میں آپ اپنے زمانے کے عالموں سے علم حاصل کرتے رہے اور تحصیل میں مصروف رہے۔ اور فرماتے تھے۔ کہ جب میں الہام کو نہ سمجھتا تھا۔ اور توحید سے بخوبی واقف نہ تھا۔ ایک بار میں اپنے دادا محمد شریف کی قبر کے پاس جو اس دیار میں مرجع اور مقبول انام ہے گیا تو القا ہوا لَا اِلٰہَ غَیْرُکَ لیکن اس وقت میں نے غلطی کی اور میں نے خیال کیا۔ کہ یہ ورد مجھ کو وظیفہ کرنے کے لئے سکھایا گیا ہے۔ اب میں نے جان لیا۔ کہ وہ اللہ کی طرف سے الہام تھا۔ کہ میرے سوا دوسرے کی طرف رجوع کرنا عبادت اور استعانت میں شرک ہے اکیلے اللہ کی طرف پوری توجہ چاہئے۔ قبروں پر اس نیت سے جانا کہ میرا فلاں مطلب حاصل ہو جائے توحید میں رخنہ ڈالتا ہے۔ اور کلمہ شہادت یعنی لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ کے معنی کے مخالف ہے۔ اور فرماتے تھے۔ کہ اگر کوئی گمان کرے۔ کہ میں کسی نیک آدمی کی قبر کے پاس اس لئے نہیں جاؤنگا۔ کہ ان سے کچھ سوال کروں۔ بلکہ اس لئے جاؤنگا۔ کہ وہ قبر مبارک مکان ہے۔ وہاں میری دعا جلد قبول ہو گی۔ یہ بھی دین میں غلطی ہے۔ عبادت کے لئے شارع نے مسجد مقرر کی ہے۔ اور مقبرہ عبادت کی جگہ نہیں ہے۔ چنانچہ شیخ ابن قیم نے اغاثۃ اللھفان میں اس کی تصریح کی ہے۔ اور فرماتے تھے۔ کہ چھوٹی عمر میں مجھ کو یہ شوق از حد تھا۔ کہ جنگل اور تنہائی میں جا کر دعا کروں۔ اور اس کی طرف کمال توجہ تھی۔ اور مجھ کو خیال تھا۔ کہ ہر ایک شخص کو دعا کا شوق اور ذوق ایسا ہی ہوگا۔ ان دنوں میں بعض ارباب ذوق و باطن آپ کو فرماتے کہ تمہاری پیشانی چمکتی ہے خبردار ایسا نہ ہو کہ برے عالموں کی صحبت میں رہ کر اپنے دل کو خراب کر لو۔ اور تمام خاص و عام آپ کی صلاحیت اور تقوے پر جو طفولیت میں تھی۔ حیران تھے۔ اور علوم متداولہ کی تحصیل میں آپ تھوڑی مدت مشغول رہے۔ آپ کی زیرکی اور فہم کی تیزی اور فکر کی سلامتی پر لوگ حسرت کی انگلیاں چباتے اور تعجب کرتے تھے۔ آخر الامر جب آپ قوت کی شدت اور جوانی کی حد کو پہنچ گئے۔ تو آپ کو جذبہ غیبی اور عنایت ربانی نے پالیا۔ اور آپ تمام ان چیزوں سے جو اللہ تعالیٰ کے سوا ہیں۔ بیزار ہو کر اپنے مالک کی طرف متوجہ ہو گئے۔ اور تنہائی اور لوگوں سے کنارہ کشی آپ نے اختیار کی۔ وفقۃً حضور دائمی اور پاس انفاس یعنی احسان کا مرتبہ



آپ کو دیا گیا۔ اور مرجع خلائق ہو گئے۔ اور فرماتے تھے۔ ایک مبادی ہیں دوسرے مقاصد مبادی سے وسیلے اور واسطے مراد ہیں لوگ وسیلوں اور واسطوں کے ساتھ مقصودوں کو حاصل کرتے ہیں۔ مثلاً صوفیوں کے اشغال یعنے ان کے لطیفے موضوعہ اخلاق حمیدہ یعنے تواضع اور توکل اور قصر امل اور قناعت اور صبر اور رضاء اور زہد اور تقوے اور رتبہ یادداشت اور حضور دائمی کے تحصیل کے لئے وسیلے ہیں۔ اور اللہ تعالٰے نے محض اپنے فضل عمیم سے اس حقیر کی تربیت کی ہے۔ پہلے اس فقیر کے دل میں اللہ تعالٰے نے مقاصد (مذکورہ) کو بغیر استعمال مبادی کے وفقۃً ڈالدیا جس کی وجہ سے اس نے تمام برے خلق مجھ سے یکبارگی اپنی بے غایت رحمت کے ساتھ کھینچ لئے۔ اور احسان کا مرتبہ مجھ کو عطا فرمایا۔ اور ماسوی اللہ کا خیال بالکل میرے دل سے اٹھ گیا۔ اور مالک کا ایک ہونا نظر آگیا۔ اور نیت اور اخلاص ہر کام میں مجھ کو عنایت فرمائی۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی نِعَمِہِ السَّابِغَۃِ سب تعریف واسطے اللہ تعالٰی کے اوپر نعمتوں اس کی پوری کے۔

آپ پہلے پہل لوگوں کی صحبت سے اس قدر بھاگتے تھے۔ کہ تمام ملنے والوں اور دوستوں سے ہجرت کر کے خواجہ ہلال کے پہاڑ میں جہاں کہ کوئی باشندہ نہ تھا جا کر رہنا اختیار کیا۔ پس اس حدیث کے مضمون کے مطابق جس میں آیا ہے۔ کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کو دوست بناتا ہے۔ تو اس کے لئے قبولیت زمین میں رکھ دی جاتی ہے۔ لوگ اس جگہ بھی آپ کے پیچھے پہنچتے تھے۔ زمانے کے عالم و فاضل آپ کے کام میں حیران تھے یہاں تک کہ بعض لوگ صرف دیکھنے کے ساتھ اور بعض صحبت اور مجلس کے ساتھ صاحب حالات اور واردات ہو گئے۔ اور آپ کے لباس سے شاگردوں کو فائدہ حاصل ہونے لگا۔ چنانچہ ایک طالبعلم کو آپ کی پوستین اٹھانے سے وجد آ گیا۔ اور اسی سبب سے طالب علم مذکور پوستین کے مرید کے ساتھ مشہور ہو گیا۔ علاوہ اس کے بہت لوگ صاحب حالات عجیبہ کے ہو گئے۔ اور ماسوی اللہ سے فارغ ہو کر اللہ کی طرف راجع ہو گئے۔ اور آپ لوگوں کے ملنے جلنے سے بہت ایذا پاتے یہانتک کہ فرماتے۔ اگر کوئی شخص ہندوستان سے میرے پاس آنے کا ارادہ کرتا تو میرے دل میں ایسا صدمہ پہنچتا کہ گویا مجھ کو کسی نے گولی لگا دی اور بہت ایذا پاتے۔ اور لوگوں سے نفرت کرتے۔ اور دور دور کے شہروں کے

عالم اور مشائخ فائدہ حاصل کرنے کے لئے حاضر ہوتے۔ اور آپ کے تسبیح اور تہلیل کے وقت جمادات بلند آواز کے ساتھ آپ کے ہمراہ سبحان اللہ اور لا الٰہ الا اللہ کہتے اور حرکت کرنے لگتے امیروں اور دنیاداروں سے تا وقت وفات اس قدر گریزاں رہے۔ کہ کسی کی باوجود ان کے بہت درپے ہونے کے ملاقات نہیں کی۔ اور اپنی اولاد اور دوستوں کو ہمیشہ یہ وصیت کرتے رہے۔ کہ دنیاداروں کی صحبت زہر قاتل ہے۔ اپنے مالک کی طرف متوجہ رہو۔ وہ تم کو ضائع نہ کریگا۔ اور فرماتے تھے الحمد للہ الحمد للہ کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو دنیاداروں اور امیروں سے ابتدا اور انتہا میں محفوظ رکھا ہے ابتدا میں تو یہ حالت تھی۔ کہ امیر لوگ سینکڑے روپیہ خرچ کرتے۔ کہ ایک بار میرا منہ دیکھیں لیکن میں ہرگز ہرگز ان کو اجازت نہ دیتا تھا۔ کہ میرے مکان کے پاس سے گذریں۔ دُور دُور سے چلے جاتے۔ اس کے پیچھے سُنت کی تابعداری کے شوق کی آگ نے میرے سینے میں شعلہ مارا پس پھر تو تمام لوگ دشمن بن گئے۔ اور اُنہوں نے مخالفت کا جھنڈا اُٹھایا۔ الحمد للہ یہ بھی اللہ عز وجل کی تربیت تھی۔ کہ آخر عمر میں اسی طرح اس نے مجھ کو دنیاداروں سے بچالیا۔ ورنہ میری اولاد تو بسبب توجہ امیروں اور حاکموں کے اُن کی صحبت اور مجالست اختیار کرلیتے۔ اور دین سے ہاتھ دھو بیٹھتے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا فضل ہے۔ اور اس کی نعمت اور عمدہ تربیت ہے آپکے ملک میں سب لوگ کیا خاص اور کیا عام شرک اور بدعتوں اور رسموں میں مبتلا تھے۔ اور عالم اور مشائخ اسی کو دین سمجھتے تھے۔ پھر بیچارے عامیوں کا کیا ذکر ہے۔ آپ کو غیب سے کبھی الہام کے ساتھ اور کبھی خواب میں ان کاموں سے سخت روکا جاتا۔ اور کتاب وسُنّت کی ترغیب دی جاتی آپ حیران ہوتے کہ اس ولایت میں کتاب وسُنّت کے علم کا نام نشان تک نہیں ہے۔ اور نہ کتاب وسنت کا اسباب موجود ہے کس طرح مجھ سے یہ امر انجام پذیر ہوگا۔ جب یہ خیال کرتے تو غیب سے تاکید آیت سَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى کا مضمون الہام ہوتا ناچار سُنّت کی تابعداری اور شرک اور رسموں اور بدعتوں کا رد کرنا اختیار کیا۔ اور کتاب وسُنّت کے علم کی طرف توجہ کی۔ چونکہ اللہ عزّ وجلّ آپ کی تربیت کرنے والا تھا۔ عرب اور عجم سے حدیث اور تفسیر کی کتابیں بہم پہنچ گئیں۔ اور آپ نے غیبی تعلیم اور تیزی فہم اور اپنے فکر سلیم کے ساتھ محدثین کا عمدہ طریقہ اختیار کیا۔ جو سب طریقوں سے بہتر طریق ہے اور جن مسلوں اور جگہوں میں شبہ پڑا۔ فاضل اجل



عالم بے بدل جامع انواع تقی حامی شریعت غرا وحید عصر فرید دہر شیخ حبیب اللہ قندہاری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف جو بلاد افغانستان میں ہر علم میں بے نظیر اور علوم دینیہ وغیرہ میں مجتہد وقت اور امام زمان اور زہد اور تقوے میں بے مثل تھے۔ اور اُن کے زہد اور تقوے کے بیان کے لئے ایک بڑا دفتر درکار ہے سفر فرمایا کچھ مدت اُن سے فائدہ اٹھا کر اپنے وطن کی طرف لوٹ آئے۔ اور آپ کی یہی حالت رہی۔ کہ جو مسئلہ مشکل پیش آتا۔ ان سے جاکر استفسار کرلیتے اور شیخ مذکور محققین کی طرز پر جواب دیتے۔ اُس ولایت میں شیخ مذکور کے سوا کوئی یہ طریقہ نہ رکھتا تھا۔ اور وہ بھی بُرے عالموں اور وقت کے حاکموں کے خوف سے خاموش اور ساکت رہتے۔ اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو اس سیدھے راستے کی طرف دعوت نہ کرسکتے۔ دوسری بار آپ نے پھر قندہار کا سفر کیا۔ اور اپنے شیخ کے پاس بعض مشکلات کے حل کرنے کے لئے حاضر ہوگئے۔ شیخ مذکور کو آپ کے حال پر تعجب کرتے اور عام مجلس میں جس میں شہر کے عالم موجود ہوتے فرماتے دین کے مسئلوں کو جیسے یہ شخص سمجھتا ہے میں بھی نہیں سمجھتا۔ بعض سوالوں کے جواب میں اُنہوں نے لکھا۔

يَقُوْلُ الْفَقِيْرُ الرَّاجِيْ وَالْمُلْتَجِيْ اِلٰى رَحْمَةِ اللّٰهِ الْبَارِيْ حَبِيْبُ اللّٰهِ الْقَنْدَهَارِيْ قَدْ نَدَبَنِيْ مَنْ يَحِقُّ لِيْ مُطَاوَعَتُهٗ بَلْ تَعَلَّ مِنَ الْفُرُوْضَاتِ وَلَا يَسَعُنِيْ مُدَافَعَتُهٗ بَلْ عَسٰى اَنْ يَكُوْنَ مِنَ الْمَحْظُوْرَاتِ اَنْ اُمْلِيَ رِسَالَةً مُحْتَوِيَةً عَلٰى حَلِّ اِشْكَالَاتٍ عُرِضَتْ لَهٗ فَعَرَضَهَا عَلَيَّ وَاَجْوِبَةِ سُؤَالَاتٍ اَهَمَّتْهُ فَاَرْسَلَ بِهَا اِلَيَّ وَقَدْ عَامَلَنِيْ بِمِثْلِ ذٰلِكَ قَبْلُ فَكُنْتُ كَمَنْ كُلِّفَ اَنْ يَحْمِلَ

کہتا ہے محتاج اُمید دار اور التجا کرنے والا اللہ تعالیٰ کی رحمت کی طرف یعنی حبیب اللہ قندہاری۔ مجھ کو بلایا اُس شخص نے جس کی تابعداری مجھ کو لائق ہے بلکہ واجب ہے۔ اور نہیں جائز مجھ کو اس کا رد کرنا بلکہ رد کرنا حرام ہے اس امر کی طرف کہ میں ایک رسالہ لکھوں۔ جو شامل ہو ان اشکالوں کے حل کو جو پیش کئے گئے اُس کے لئے۔ پس پیش کئے اُس نے وہ سوال مجھ پر اور شامل ہو وہ رسالہ ان سوالوں کے جوابوں پر جنہوں نے اس کو غم میں ڈالا۔ پھر بھیجے اُس نے وہ سوال میری طرف اور اس سے پہلے بھی اُس نے ایسے سوال مجھ سے دریافت کئے

ما لا يستطيع له حملا إذ ليس الإفتاء أمرا هينا وعملا سهلا ولست أرى نفسي للانتصاب في هذا المقام أهلا على أن يغلب على ظني أن المسئول عنه ملتبس بأعلم من السائل فيما سئل عنه من المسائل بل أرى أن السائل أفقه في أحكام الدين فأنى بالوصول إلى مرتبة عين اليقين فما بال جاهل يريد أن يدل خبيرا وما شأن أعمى أن يقود بصيرا ولكنه لما كرر الإلحاح وبالغ في الاقتراح وحرضني على التصدي للبيان وحذرني بالوعيد الوارد في الكتمان عييت بالعلل وضاقت الحيل ولم أجد سبيلا إلى التعلل بعسى ولعل فاضطررت إلى أن أكتب قدر ما يصل إليه فهمي وينشرح له صدري متفصيا عن عهدة غيره بقول لا أدري والله عز وجل أسأل خاشعا متضرعا أن يعصمني من

پس میری مثال اُس شخص کی سی مثال ہے جو اس چیز کے اُٹھانے کی تکلیف دیا جاوے جس کو وہ اُٹھا نہ سکے۔ کیونکہ فتویٰ دینا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ اور نہ میں اپنے آپ کو اس مقام میں کھڑا ہونے کے لائق خیال کرتا ہوں۔ علاوہ میرا غالب گمان ہے۔ کہ میں ان مسائل کو ان سے اچھا نہیں سمجھتا۔ جو مجھ سے پوچھتے ہیں۔ بلکہ یقین کرتا ہوں۔ کہ سائل احکام دین میں مجھ سے زیادہ سمجھدار ہے۔ اور وہ عین الیقین کے مرتبے کو پہنچا ہوا ہے۔ پھر کیا حال اس جاہل کا جو خبردار کو خبر دینا چاہے۔ اور کیا حال ہے اس اندھے کا جو دیکھنے والے کو لیکر چلے لیکن جب اُس نے بہت بار الحاح کی۔ اور مسائل کے جواب طلب کرنے میں مبالغہ کیا۔ اور مجھ کو بیان کرنے کی ترغیب دی۔ اور مجھ کو اس وعید سے ڈرایا جو کتمان میں وارد ہے۔ تو میرے بہانے سُست پڑ گئے۔ اور داؤ تنگ پڑ گئے اور میں لیت ولعل کے ساتھ بہانہ نہ کر سکا۔ پس میں بے قرار ہُوا اس امر کی طرف کہ میں اپنی سمجھ کے مطابق ایک رسالہ لکھوں۔ اور جس مسئلہ میں میرا ذہن رسائی نہ دیوے۔ اُس میں لا ادری کہہ کر چھوٹ جاؤں۔ اور اللہ عزوجل سے یہ سوال کرتا ہوں عاجزی اور زاری کر کر کہ مجھ کو پھسلنے کی جگہوں سے بچالیوے



مواقع الزلل ويثبت قدمي في مظان الخطأ والخلل إنه خير موفق للصواب ومفيض للحق في كل باب

اور خطا اور خلل کی جگہوں میں میرے پاؤں کو ثابت رکھے وہ بہت اچھی توفیق دینے والا ہے ثواب کے لئے اور سمجھانے والا ہے حق بات ہر مسئلہ میں۔

اور ان سوالوں کے جواب کے آخر میں لکھا۔

هذا آخر ما تيسر لي في تحريره من أجوبة سؤالات التي أمتن علي بإرسالها إلى صاحبي ومخدومي المكرم الميان محمد أعظم مد الله ظلال إرشاده على مفارق المسترشدين وأمد آثار إحسانه وأفاض أنوار عرفانه إلى يوم الدين وإني يا صاحبي بالتقصير لمعترف ومن عين الأعذار لمغترف والملتمس من خدام ذلك الجناب أن لا ينسوني من دعائهم المستجاب إن شاء الله تعالى وها أنا الطالب الدعاء ماد كف الالتماس إليكم وأقول السلام عليكم وعلى من لديكم

یہ اخیر ہے اس کا جو میسر ہوا مجھ کو اس کی تحریر میں ان سوالوں کے جواب سے جو ممنون کیا مجھ کو وہ سوال بھیجکر میری طرف میرے صاحب اور میرے مخدوم و مکرم میاں محمد اعظم نے اللہ تعالیٰ پھیلاوے اس کے حکموں کا سایہ اس کے مریدوں کے سروں پر اور زیادہ کرے اس کے احسان کی علامتوں کو اور گرا دے اس کی معرفت کے انوار کو قیامت تک اور میں اے میرے صاحب اپنے قصور کا اقرار کرتا ہوں اور اعتذار کے چشمے سے چلو بھرتا ہوں مجھ خادم کو اس جناب کا یہ التماس ہے۔ کہ مجھ کو اپنی دعا مستجاب سے فراموش نہ فرماویں اور یاد رکھ کریں دعا کی طلب کے واسطے پھیلاتا ہوا ہوں ہاتھ التماس کا تمہاری طرف اور کہتا ہوں السلام علیکم وعلی من لدیکم۔

اور اور سوالوں اور جوابوں میں یوں لکھا۔ امّا بعد معروض آرائے ثاقبہ و افکار صائبہ اصحاب فطنت قادہ و فکرت نقادہ میدارد کہ چون درینوقت از جناب فیض انتساب مخدوم مکرم معارف آگاہ میانصاحب ملا محمد اعظم سلمہ ربہ وشرّف و کرم سوالاتے چند وارد گردید فقیر قلیل البضاعت عدیم الاستطاعت ہرچند خود را درآن مقام نمیدید کہ معرض حل اشکالات عارضہ بزرگواران زبان کشاید و در مقابلہ صاحبدلان در مقام جواب درآید حد فقیر حقیر آنست کہ از انفاس متبرکہ حق شناسان بہرہ فیضے گیرد واز انوار فائضہ حقیقت آگاہان پر توصفای پذیرد امّا بحکم المامور معذور واجب المقدور در

تحریر آنچہ گنجائش وقت بود تقلید ورزیدہ اشتغال نمود ملتمس از نظر آن اکسیر نظر مستبصران عیب پوش ہنر پرور آنکہ مس سہو خطای فقیر را بنظر اصلاح منظور داشتہ جلوۂ علیں جواب دہند و سماجت وعیب و نقصان حقیر را در پس پردہ اغماض داشتہ منزلت ہنر و کمال دہند۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵ | غلام ہمت آن عارفان باکرمم | | کہ یک صواب ببینند و صد خطا پوشند | |

دوسری بار جو آپ شیخ صاحب سے رخصت ہونے لگے۔ تو رخصت کرتے وقت شیخ صاحب نے فرمایا۔ کہ یہ شہر (قندہار) تمہارے ملک سے بہت دور ہے۔ اور تم کو یہاں تک آنے میں سخت تکلیف اور سفر کی مشقت ہوتی ہے۔ اب آنے کی تکلیف نہ اٹھانا جواب میں فرمایا میرا آنا دین کی ضرورت کے واسطے ہے اور تکلیفوں اور مشقتوں کو جو میں اپنے پر گوارا کرتا ہوں۔ تو آخرت کے کام کے لئے۔ شیخ نے کہا۔ مجھ کو معلوم ہے۔ کہ تمہارا تربیت کرنیوالا خود اللہ عز وجل ہے۔ تم کو میری حاجت نہیں ہے اللہ عز وجل کبھی تم کو ضائع نہیں کریگا۔ اور اگر کبھی کوئی مشکل اور عقدہ پیش آویگا۔ تو مجھ کو یقین ہے۔ کہ اللہ عز وجل کسی دیوار یا درخت کو آپ کے لئے گویا کردیگا۔ جس سے آپ کا عقدہ حل ہوجاویگا۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ میرے مالک نے جس کی ذات بزرگ ہے۔ موافق شیخ کے کہنے کے میرے ساتھ معاملہ کیا۔ قندہار کے قاضی اور عالم آپ کو دیکھ کر نہایت خوش ہوا کرتے۔ مگر ملا کٹہ عداوت اور مخالفت کے درپے تھا۔ قندہار کے قاضی غلام نے ملا کٹہ کی شکایت ملا سعد الدین متقری کی طرف لکھی۔ کہ ملا کرہ حقائق و معارف آگاہ الموفق من عند اللہ قائد الخلق الی صراط اللہ محی السنۃ وقامع البدعۃ میاں محمد اعظم صاحبزادہ کی نسبت جس کے حق میں یہ کہنا بجا اور درست ہے۔ رجل معلوم من السنۃ من الفرق الی القدم اور اس نے سیر اور سلوک باطن میں نسبت اویسی کے حاصل کرنے کے بعد محض اللہ پاک کی عنایت سے طریقہ نقشبندیہ میں قدم لگایا ہے۔ اور اس طریق کے سیر و سلوک کو پورے طور پر حاصل کیا ہے۔ اور اس طریقہ میں مجاز ہوگیا۔ اور اس کے بعد سید آدم بنوری قدس اللہ سرہ کے طریق کو بھی حاصل کیا ہے۔ اور اس طریق میں بھی مجاز ہوگئے ہیں۔ القصہ میاں محمد اعظم صاحب کا ظاہر تقویٰ



کے زیور اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کی موافقت کے ساتھ آراستہ ہے۔ اس کا باطن اہل صفا کے احوالات اور مقامات کے ساتھ پیراستہ لیکن صرف اسی قدر نقصان ہے کہ یہ صاحبزادہ اپنے آپ کو ان کے مخلصوں اور دوستوں سے شمار نہیں کرتا ملا کٹہ اس بزرگ صاحبزادہ کو کبھی وہابی کہتا ہے۔ اور کبھی مبتدع کہہ کر پکارتا ہے۔ بلکہ معتبر لوگوں سے سنا گیا ہے۔ کہ ملا کٹہ نے غلجائی کے اطراف واکناف میں اس مضمون کے نامے بھی ارسال کئے ہیں۔ کہ فلاں و فلاں (میاں محمد اعظم) کے ساتھ ایسا ایسا معاملہ کرو نعوذ باللہ اس میں شک نہیں ہے کہ اہل اللہ کی عداوت نے اس کے دل کی آنکھ کو نابینا کردیا ہے۔ کہ دن کو رات اور رات کو دن سمجھتا ہے انتہی۔ ملا عبد الحق کہ اپنے زمانہ کے فاضل تھے۔ اس خط کے آخر میں جس کو انہوں نے آپ کے نام نامی پر بھیجا ہے۔ اور اس میں بعض مسائل کی تحقیق کی ہے۔ لکھتے ہیں۔ مخدوما مطاعا از امثال ما گم گشتگان بوادی جہالت و نگونساران مغاک غفلت این مسائل را بدان جناب مقدس قلمی نمودن در رنگ آنست کہ کسے طرق غالیہ سازی را در نزد عطار بیان نماید اما این جرأت و گستاخی و ہرزہ سرائی محض بنا بر الطاف و اشفاق آن مخدوم معظم است کہ در بارہ این احقر دارد و آنچہ بفکر قاصر می رسد بدان گستاخی کردہ می آید انتہیٰ۔ مولوی عبد الرحمٰن بن شیخ محمد بن بارک اللہ کہ وقت کے عالموں سے مشہور عالم ہیں۔ اور زہد اور تقویٰ اور صلاحیت میں اپنے زمانے کے امام آپ کی صحبت بابرکت سے فیض حاصل کرنے کے لئے ملک پنجاب سے سفر کرکے ملک غزنی تک جو دو ماہ کی مسافت ہے گئے رستے میں جو انہوں نے مخالفوں سے کچھ کلمات آن جناب کی نسبت سنے تو حیران ہوئے۔ اسی رات ان کو یہ الہام ہوا۔

فَوَرَبِّ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ اِنَّهٗ لَحَقٌّ مِثْلَ مَا اَنَّكُمْ تَنْطِقُوْنَ ۝ — سو قسم ہے رب آسمان اور زمین کے کی یہ بات تحقیق ہے جیسے کہ تم بولتے ہو۔

دوسری بار یہ الہام ہوا۔

وَاِنَّهٗ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ — تحقیق یہ ہمارے پاس ہے چنے نیک لوگوں میں ۱۲۔

تیسری بار یہ الہام ہوا۔

إِنْ هُوَ إِلَّا عَبْدٌ أَنْعَمْنَا عَلَيْهِ — وہ کیا ہے ایک بندہ ہے جس پر ہم نے فضل کیا۔

القصہ جب دوسری بار قندہار سے مراجعت کر کے اپنے ملک میں پہنچے۔ تو لوگوں کو توحید اور اتباع سُنّت کی طرف بلانا اور شرک اور بدعت اور مروج رسموں کا رد کرنا شروع کیا۔ زمانے کے لوگ خاص و عام اور عالم اور حاکم جو سب کے سب آپ کے فرمانبردار تھے آپ کی اس کارروائی پر آپ کے مخالف ہو گئے۔ اور ایذا رسانی کے درپے۔ اُس نواح کے عالم اس مسئلہ میں کہ مذہب کے خلاف حدیث پر عمل کرنا چاہئے۔ بحث کرنے کے لئے جمع ہو گئے۔ اور اُنہوں نے اقرار کیا کہ حق آپ کی طرف ہے۔ اور یہ بھی آپ کی ایک کرامت تھی کہ سب نے اپنا خطا پر ہونا مان لیا۔ اور پھر آنجناب کا حق پر ہونا قبول کر لیا حالانکہ مقابلہ کے وقت ایسا اقرار کرنا نہایت مشکل سا معلوم ہوا کرتا ہے اور دُور دُور کے عالموں نے یہ ماجرا سُنا تو وہ بھی گفتگو اور مباحثہ سے ڈر گئے۔ اور لشکروں کو جمع کیا۔ اور لڑائی کا ارادہ کیا۔ مگر چونکہ آپ کے تابعدار اور دوست اور معتقد بھی بہت تھے۔ مخالفوں سے کچھ نہ بن سکا۔ ناچار وقت کے حاکموں کے پاس انہوں نے شکایت کی۔ اور قسم قسم کے بہتان اور جھوٹ آپ پر باندھے۔ اور بعض رئیسوں کی وساطت سے امیر کے گوش مدہوش میں یہ بات ڈلوا دی۔ کہ اس شخص کو اگر ایک سال تک ایسا ہی چھوڑ دو گے۔ تو تمہارے ملک اور بادشاہی کو خراب کر دیگا۔ اور سلطنت میں ایک خلل عظیم ڈالدیگا۔ دولت کے تمام امیر و وزیر اور عہدہ دار اس شخص کے معتقد اور مرید ہیں۔ پس اس وقت بعض آپ کے دوستوں نے یہی مصلحت دی۔ کہ امیر وقت کے طلب کرنے سے پہلے ہم کابل میں جاویں۔ اور امیر کے سامنے مخالفین کے ساتھ بحث کریں آنجناب کی مرضی تو نہ تھی۔ مگر دوستوں کی رعایت کے لئے شہر کابل میں امیر دوست محمد خان کے پاس جو اس وقت کابل کا امیر تھا چلے گئے۔ اور علماء مخالفین بھی حاضر ہوئے۔ ان کے سرپرست خان ملّا درانی و ملا مشکی انڈری اور ملا نصر اللہ لوہانی تھے۔ اور اُن کے سوا سینکڑوں ملا جمع تھے سب نے پوشیدہ یہی اتفاق کیا۔ کہ مباحثہ میں کبھی ہم اس شخص پر غالب نہ ہونگے۔ جھوٹی گواہی اس پر دینی چاہئے۔ ورنہ اگر بحث تک نوبت پہنچیگی۔ تو ہم سب شرمندہ اور رسوا ہونگے۔



اور کیا عمدہ کہا ہے حافظ ابن القیم رحمہ نے اپنے نونیہ میں۔

| | |
|---|---|
| مَا عِنْدَهُمْ عِلْمٌ سِوَى التَّكْفِيرِ وَالتَّبْدِيعِ وَالتَّضْلِيلِ وَالْبُهْتَانِ | نہیں ہے اُن کے پاس کوئی دلیل خلاف کتاب و سُنّت پر |
| وَإِذَا تَيَقَّنَ أَنَّهُ الْمَغْلُوبُ عِنْدَ تَقَابُلِ الْفُرْسَانِ فِي الْمَيْدَانِ | لگاکر کتاب و سنّت کی پیروی کرنے والے کو منسوب کرتے ہیں کفر اور بدعت |
| قَالُوا اشْتَكُوهُ إِلَى الْقُضَاةِ فَإِنَّهُمْ | کی طرف اور گمراہی اور بہتان کی طرف اور اُس پر |
| حَكَمُوا وَإِلَّا اشْكُوهُ إِلَى السُّلْطَانِ | کوتوال کو ڈانٹے۔ اور جب مخالف گمان کرتا ہے۔ |
| قُولُوا لَهُ هَذَا يُحِبُّ الْمُلْكَ بَلْ | کہ میں مقابلہ میں مغلوب ہو جاؤنگا تو یہ بھی کہتے ہیں |
| هَذَا يُرِيدُ الْمُلْكَ مِثْلَ فُلَانِ | کہ قاضیوں کے پاس اس کی شکایت کرو کیونکہ وہ |
| فَاعْقِرُوهُ مِنْ قَبْلِ اشْتِدَادِ الْأَمْرِ مِنْهُ | فیصلہ کر دینگے ورنہ بادشاہ کے پاس شکوہ لیجاؤ اور کہو کہ یہ |
| بِقُوَّةِ الْأَتْبَاعِ وَالْأَعْوَانِ | شخص بادشاہی لینا چاہتا ہے نہیں بلکہ بادشاہی کو خراب |
| وَإِذَا دَعَاكُمْ لِلرَّسُولِ وَحُكْمِهِ | کر دیگا فلانے کی طرح آپ اس کی کونچیں کاٹ دو اس سے پہلے |
| فَادْعُوهُ كُلُّكُمْ لِرَأْيِ فُلَانِ | کہ اس کا کام مضبوط ہو جاوے اپنی بادشاہی انتظام کے ساتھ |
| وَإِذَا اجْتَمَعْتُمْ فِي الْمَجَالِسِ فَالْغَطُوا | اور کہتے ہیں کہ جب کوئی تم کو رسول اور اس کے حکم کی طرف بلاوے |
| وَالْغُوا إِذَا مَا خَنَجَ بِالْقُرْآنِ | تو تم سب اس کو فلانے کی رای کی طرف بلاؤ اور جب تم مجلسوں |
| وَاسْتَنْصِرُوا بِمَحَاضِرٍ وَشَهَادَةٍ | میں جمع ہوا کرو اور کوئی شخص قرآن مجید سے دلیل لیا کرے |
| قَدْ أُصْلِحَتْ بِالرِّفْقِ وَالْإِتْقَانِ | تو تم شور و غل دیا کرو اور رد لیا کرو ایسے موقع میں اس پر |
| لَا تَسْأَلُوا الشُّهَدَاءَ كَيْفَ تَحَمَّلُوا | جھوٹی گواہی دینے کے ساتھ جس کو تم پہلے اپنے درمیان |
| وَبِأَيِّ وَقْتٍ بَلْ بِأَيِّ مَكَانِ | سوچ سمجھ لو پھر گواہوں سے گواہی کے تحمل کی کیفیت پوچھ |

اور یہ دریافت نہ کرو کہ کس وقت یہ بات اس سے سنی ہے اور کس مکان میں۔ ۱۲

وہاں تک کہ بیان کیا حافظ ابن قیم نے اللہ تعالیٰ اُس پر رحمت کرے۔ بڑے اور شریر عالموں کا حال ایک دن نونیہ کا یہ مقام جو آپ کے پاس پڑھا گیا تو آپ نے فرمایا۔ کہ بعینہ یہی واقعہ اس عاجز کے ساتھ پیش ہو چکا ہے۔ جس کو حافظ ابن قیم نے بیان کیا ہے۔ الغرض دونوں فریق امیر کی مجلس میں حاضر ہوئے مخالفین بولے اس شخص کے ساتھ ہماری کچھ گفتگو اور مناظرہ نہیں ہے۔ کیونکہ پختہ گواہوں کے ساتھ ہم ثابت کر دیتے ہیں۔ کہ یہ شخص ایسے کلمات بولتا ہے۔ جن سے اس

کا کافر اور مرتد ہونا لازم آتا ہے۔ جھوٹے گواہ مانگے گئے۔ سبحان اللہ تعصب اور نفسانیت اور مرتبہ اور عزت کی محبت کیسی بُری بلا ہے۔ کہ اچھے اچھے لوگوں کو اندھا اور بہرا کردیتی ہے اور وہ ایمان اور آخرت کو اُس کے مقابلہ میں نسیاً منسیاً کردیتے ہیں۔ جھوٹے گواہوں نے گواہی دی۔ کہ یہ شخص حضرت کا منکر ہے۔ اور شفاعت کا مُنکر اور نبوّت کا دعوےٰ کرنے والا اسی طرح اور بہت سی باتیں سُنائیں۔ اللہ تعالیٰ اُن سب باتوں سے پناہ دیوے امیر وقت نے سمجھ لیا۔ کہ یہ سب جھوٹ ہے۔ مگر اس ڈر کے مارے کہ سلطنت میں ان لوگوں کے شور و شغب سے تزلزل پڑ جاویگا۔ بولا مصلحت یہی معلوم ہوتی ہے۔ کہ تم اس ملک سے چلے جاؤ۔ اور شہر کابل سے آپ کو نکالدیا۔ سب تابعدار اور دوست آپ کی جُدائی پر نالاں و گریاں تھے لیکن آپ کو کچھ تردد اور اضطراب نہیں ہُوا۔ اور فرمایا جب یہ جلاوطنی اور اہل و احباب کی جدائی مالک کے راہ اور رب الارباب کی رضا ڈھونڈھنے میں ہے۔ تو پھر کیا پرواہ۔ زبان پشتو میں آپ نے ایک عجیب قصیدہ کہا ہے از انجملہ یہ چار شعر ہیں ؎

عزت آبروے مولے لہ تا قربان دی آغا کہ پلاس راشی مرضے پہ دلشہ نہ ارزیژے
کہ مے صد جانونہ وی مولے لہ تا قربان شہ آغا طالب یم ستا و مرضے خومی مری غوخیژے

یعنی میری عزت اور آبرو اے مالک تجھ پر سے قربان ہے۔ اگر تیری رضامندی ہاتھ آجاوے تو عزت اور آبرو کو میں ایک جو کے برابر بھی نہیں سمجھتا۔ اور اگر میری سو جانیں ہوں تو بھی تجھ پر فدا ہیں۔ میں تو تیری خوشی کا طالب ہوں۔ یہانتک کہ میرا سر بدن سے جدا کیا جاوے جب وہ علما کابل سے غزنی میں واپس آئے۔ تو لوگوں نے پوچھا۔ کیا فیصلہ کرآئے۔ بعض انصاف پسند عالموں نے صاف کہدیا۔ کہ ایمان کو کابل چھوڑ آئے ہیں۔ لوگوں نے کہا۔ کیوں اُنھوں نے جواب دیا۔ کہ جب ہم جھوٹی گواہی نہ دیتے۔ تو خان ملا خان ہماری سالیانہ تنخواہ موقوف کردیتا اُن عالموں میں سے بعض عالموں نے نزع کے وقت اس جھوٹی گواہی کا اقرار بھی کیا اور اپنے مالک سے بخشش طلب کی۔ اُن میں سے ہیں ملا عبدالخالق اندری شالگر کے رہنے والے اور قاضی میر افضل ازبکی مقر کے رہنے والے حاصل کلام آپ امیر دوست محمد خان کے حکم سے سواد بنیر میں پہنچے۔ اور وہاں سے کوٹھہ میں اور وہاں سے ہزارہ میں ولایت کے عالموں کے ساتھ آپ کا مشاہرہ عظیمہ



مشہور و معروف ہے۔ ایک جہان اس سفر میں آپ کی صحبت سے فیضیاب ہُوا۔ آپ کسی مباحثہ میں مغلوب نہیں ہوئے۔ اور فتح اور مدد آپ ہی کی طرف ہوتی۔ حدیث کی کتابوں کی سند حاصل کرنے کے لئے آپ ملک ہزارہ سے دہلی میں بقیۃ المحدثین فخر المتاخرین زمانے کے اُستاد اور وقت کے امام سید محمد نذیر حسین صاحبؒ کی خدمت میں گئے۔ اور حدیث کی کتابوں کی وہاں سند حاصل کر کے واپس آئے۔ اور آپ کے واپس آنے کے وقت دہلی کا غدر جو مشہور ہے ظہور میں آیا۔ تمام عالم کے مال اور اسباب لوٹے گئے۔ الا ماشاء اللہ۔ حافظ حقیقی نے آپ کا اسباب بمعہ کتابوں کے بچالیا۔ لوٹیروں نے راستے میں آپ پر حملہ کیا۔ اور کابلی ٹٹو جو آپ کے بدن پر تھا۔ آپ کے بدن سے اُتار کر بھاگ گئے۔ ایک دن کے بعد وہی ٹٹو خوب تر کر کے لے آئے۔ اور آپ کے آگے رکھ کر چپ چاپ چلے گئے۔ جب آپ پنجاب میں پہنچے تو اللہ کے راستے کی طرف لوگوں کو بلانا شروع کیا۔ اور کتاب و سُنت کی تابعداری کی رغبت دینے لگے۔ اس کے بعد کہ پنجاب میں توحید کا نام و نشان نہ تھا۔ ہزاروں آدمی آپ کی صحبت بابرکت سے توحید کا دم بھرنے لگے۔ یہ سب مسجدوں کی آبادی اور نماز روزے کا لحاظ اور حدیث پر عمل کرنا اور کتاب و سُنت کا پڑھا یا جانا اور سلف کے عقیدے کو اختیار کرنا جو پنجاب کے شہروں میں آج تو دیکھ رہا ہے آپ ہی کی سعی اور کوشش کا نتیجہ ہے ورنہ آپ سے پہلے کسی شخص کو ان باتوں کے ساتھ سروکار نہ تھا اس مضمون کو مولوی عبداللہ صاحب جو غلام رسول ساکن قلعہ کے نام سے مشہور ہیں رشتہ نظم میں لائے ہیں ؎

تعالی اللہ چہ باد صبحگاہی
رواج جانفزای سنت از وے
شگفتہ از وے چہ گلہا گونہ گونہ
کہ ہیچ مسکن نہ باغ و زغن بود
ز سنت گشتہ خنداں لالہ و گل
کہ بازاے طغیان بیچ نی گلزار
اگر دانستہ ایام دوری
دریں ایام در ہر شہر خانہ

رسید از مہبط فضل الٰہی
شنیدہ عاشقاں حق پہ پایے
بساطین ارم را شد نمونہ
خزاں را دست بر سیر و چمن بود
بہر گل نغمہ پرواز است بلبل
کہ بے تو لالہ داغ گل شدہ خار
کہ گردد سنگ قرا صبوری
ز عبداللہ کند ہر کس فسانہ

ہزاراں نغمۂ عشقش در آغوش
ز غزنی آمد اول بر ہزارہ
سموم بدعت ار چہ باغ پنجاب
کنوں از فیض این باد بہاری
صبا از من سحرگاہے گذر کن
بیاد بیدلاں را باش دلدار
جدائی را نکے کردم گوارا
رواج ترجمۂ قرآن بہر جا

کہ گردد ما سوا از وے فراموش
فتاد آخر بلاہور ش گذارہ
نمودہ بود بس بے آب بیتاب
بہر جا سبز و سبزہ جویبار ی
از ین موسم بجانا نم خبر کن
ز ہجرت بلبلاں را نالۂ زار
ترحم کن بحال من خدا را
ز آثار نبوت گفتگو ہا

سبحان اللہ کہ آفتاب خراسان کی بلندی پر چمکا۔ اور ہندوستان کے میدان نے اُس سے روشنی حاصل
کی انتھی۔ پھر آپ پنجاب کے ملک سے ڈیرہ اسمٰعیلخان میں گئے۔ پھر اُس جگہ سے بدین امید
کہ اب امیر دوست محمد خان کا خیال بدل گیا ہوگا۔ اپنے وطن مالوف میں پہنچے۔ ایک ماہ اپنے وطن
میں اقامت کرنے کو ہو گیا ہوگا۔ کہ یکایک امیر دوست محمد خان کے سوار آپ کے اخراج کا پروانہ لیکر
پہنچے۔ آپ وہاں سے نکل کر ملک ناوہ میں گئے۔ اور وہاں اقامت فرمائی۔ اس شہر کے عالم
جمع ہوئے۔ اور لشکر کو فراہم کیا۔ تاکہ آپ کو وہاں سے بھی نکالدیں۔ اور آپکا اسباب اور کتابیں
لوٹ لیں اُس بستی کے لوگ جس میں آپ اقامت رکھتے تھے۔ ان عالموں کے مجمع میں گئے اور بولے
اگر تمہارا ارادہ مباحثہ کرنے کا ہے۔ تو ہمارے سامنے ان کے ساتھ مباحثہ کرو۔ اور اگر فتنے و فساد کا
ارادہ ہے تو ہم بھی تمہارے ساتھ مقابلہ کرینگے۔ اتفاقاً اسی وقت آپ کے خادموں میں سے ایک
شخص ملا مراد نام اُس مجلس میں پہنچا۔ اور بولا۔ اگر مناظرہ کی خواہش ہے تو میرے ساتھ مناظرہ
کرو جب مباحثہ شروع ہوا تو اُس نے ایسی گفتگو کی کہ سب کو چپ چاپ کر دیا۔ آپس میں کہنے لگے
یہ شخص اُس کے ادنیٰ خادموں میں سے ہے۔ اور ہم کو اس کے ساتھ مباحثہ کرنے کی طاقت نہیں ہے۔
تو اس کے ساتھ ہم کیونکر مباحثہ کرسکتے ہیں اور مباحثہ سے انکار کیا۔ چونکہ بستی والے زور آور تھے۔
اس لئے وہ عالم فتنہ برپا نہ کرسکے۔ اور لاچار ہو کر بھاگ گئے۔ آخر الامر امیر دوست محمد خان نے
وہاں سے بھی نکالنے کا حکم بھیجدیا۔ بیچارے بستی والے اگرچہ زبردست تھے لیکن وقت کے بادشاہ کا
مقابلہ تو نہ کرسکتے تھے۔ ناچار ہو کر آپ کو بمعیت آپ کے اہل و عیال کے یاغستان کے پہاڑوں میں پہنچا
گئے۔ آپ نے اُس پہاڑ کے دروں میں سے ایک درے میں آبادی کی اس قدر امتحانوں اور
مقدمات میں آپ کو کسی قسم کی استکانت اور ضعف اور سستی رب العالمین کے دین میں نہیں
پہنچی۔ اور برابر توحید اور اتباع سنت کے رواج دینے اور صفات رب العالمین کے ظاہر پر جاری کرنے
اور شرک اور بدعتوں اور رسموں کے رد کرنے میں مصروف رہے۔ ملک ناوہ کے عالموں نے اس وقت
کو غنیمت سمجھا کہ اس وقت پہاڑوں میں تو ان کا کوئی مددگار نہیں ہے۔ سینکڑوں لوگوں کو جمع
کرکے آپ پر چڑھ آئے۔ اور آپ کے گھروں کو جلا دیا۔ اور چند لوگوں کو آپ کے تابعداروں میں سے
زخمی کر گئے۔ مگر آپ کو اور آپ کے اہل و عیال کی رب العلمین نے ایسی نگہبانی کی۔ کہ کسی کو ان میں سے



سخت چوٹ نہ لگی۔ سب دشمنوں کے درمیان سے سلامت نکل آئے۔ اور آپ کا اسباب اور
کتابیں سب دشمنوں کے ہاتھ میں آئیں بعض عالم اور آپ کے تابعدار مصلحۃً ان کے ساتھ مل گئے
اور جب دیکھا کہ یہ ظالم ظلم کرتے ہیں تو جدا جدا ہو گئے۔ اور آپ کے اسباب اور منتشر کتابوں کو ایک جگہ
جمع کیا اور اور دشمنوں سے ان کو بچا لیا۔ اور آپ کی خدمت بابرکت میں پہنچا دیا۔ یہ سب رب العالمین
کی حفاظت اور حمایت اور تربیت تھی۔ ورنہ ایسے دشمنوں سے مال اور جان کا سلامت رہنا عقل کے خلاف
ہے۔ حاصل کلام آپ بُرے عالموں اور ظالم حاکموں کے ہاتھ سے جور اُٹھاتے دیہ بدیہ اور کوہ بکوہ
پھرتے رہے۔ اور جس جگہ پہنچتے وہاں کے لوگ آپ کے مخالف ہو جاتے۔ اور وہاں سے نکال دیتے
سبحان اللہ ان امتحانوں اور جلاوطنی اور تمام جہان کی دشمنی میں آپ ایسے مرفہ الحال اور خوش
عیش رہتے۔ کہ کوئی امیر آپ سے بڑھ کر اطیب عیش میں نے نہیں دیکھا۔ گویا غیب سے قسم قسم کی
نعمتیں آپ کے سر پر برستی تھیں۔ وہ کون نعمت تھی۔ جو آپ کے پاس ان پہاڑوں میں نہیں پہنچتی تھی
ان دنوں میں امیر دوست محمد خان نے شہر ہرات میں وفات پائی۔ چونکہ ان پہاڑوں میں آپ کوئی
سکونت کی جگہ نہیں پاتے تھے۔ پھر اپنے وطن کی طرف کہ وہاں کے باشندے آپ کے عقیدت مند
تھے مراجعت کی امیر شیر علیخان ملک کا امیر ہوا۔ انہیں بُرے عالموں نے امیر شیر علی خان کو آپ کی
ایذا دینے پر ترغیب دی۔ آپ امیروں کی ملاقات سے نہایت نفرت رکھتے تھے۔ اس قدر امتحانوں
میں بھی کبھی آپ کسی امیر کے پاس نہ گئے۔ امیر وقت کے نام ایک خط اس مضمون کا لکھا۔ کہ میں مظلوم
ہوں اور حاسدوں کے افترا اور تہمت کے ساتھ تمہارے باپ نے مجھ کو اپنے ملک سے بدر کر دیا تھا
تم اس کام میں اپنے باپ کی تابعداری نہ کرو۔ امیر نے جواب میں لکھا کہ میں ایک شخص کی تمام رعایا
کے خلاف رعایت نہیں کرسکتا۔ تم کو لازم ہے۔ کہ ہماری ولایت سے باہر ہو جاؤ۔ آپ حیران
ہوئے۔ کہ اب کس طرف جاؤں۔ اور کوئی جگہ بھاگنے کی نہ دیکھی جنگل کی کسی غار میں اکیلے جا کر چھپ
گئے۔ اور کچھ مدت پوشیدہ رہے۔ ان دنوں میں یہ الہام ہوا۔

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

پھر کٹ گئی جڑھ ان ظالموں کی اور تعریف ہے واسطے اللہ کے جو رب ہے سارے جہان کا۔

اور یہ شعر بھی الہام ہوا۔ ـــ

ای مدعی بہیچ کہ سر بہیچ میشوی    من سبزہ دمیدہ زبستان کیستم

انہیں دنوں میں اس کی سلطنت الٹ پلٹ ہوگئی - اور اس کا اقبال ادبار کے ساتھ بدل گیا۔ اور وہ اپنی سلطنت سے جدا ہوکر ہرات چلا گیا - پھر محمد افضل خاں اور محمد اعظم خان کی سلطنت کی نوبت پہنچی - بُرے مولویوں دین فروش جاہ عزت کے طالبوں اور دین و آخرت کے تارکوں نے پھر وہی تہمتیں اور جھوٹ محمد افضل خان اور محمد اعظم خان کے کانوں تک پہنچائی اور طرح طرح کے وسواس اور وہم اُن کے دلوں میں ڈالدیئے - اور آپ تو کسی حاکم کے پاس جاتے ہی نہ تھے - وقت کے امیر محمد افضل خان نے مقر کے حاکم کے نام پروانہ لکھا کہ فلاں شخص کو بے خبر پکڑو و خبردار ہاتھ سے نہ جاوے - سردار محمد عمر نے اسی وقت ایک سلحدار سواروں کا رسالہ رات رات بھیجدیا جنہوں نے آدھی رات کے قریب مکان کا آگرا احاطہ کرلیا۔ اُنہوں نے آپ کو پکڑلیا اور آپ کو اور آپ کے تمام اسباب اور کتابوں کو ملک کے صوبہ سردار محمد عمر خان پسر امیر دوست محمد خان کے پاس لاکر حاضر کیا - اور آپ کے فرزندوں میں سے مولوی محمد صاحب مرحوم اور مولوی عبد اللہ صاحب مرحوم اور مولوی عبد الجبار صاحب مرحوم اُس وقت آپ کے ہمراہ تھے - سب لوگوں کو یہی یقین تھا - کہ وہاں پہنچتے ہی سخت سزا دیئے جاوینگے - جب آپ وہاں پہنچے - تو صوبہ دار صرف آپ کا مبارک چہرہ دیکھ کر نرم ہوگیا - ادب کے ساتھ بولا - کہ آپ کیوں اس اپنے راستہ کو چھوڑ نہیں دیتے - جو کچھ وقت کے مولوی کرتے ہیں - آپ بھی اُن کے ساتھ شریک ہوجائیں سردار محمد عمر کے جرنیل نے کہا - کہ اس شخص کو میرے ہاتھ میں دو - میں اس کو توپ سے اڑا دوں آپ نے جواب میں فرمایا - مجھ کو اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ میں کتاب اللہ اور سنت کو جاری کروں - بارہا مجھ کو الہام ہوا ہے

یَا عَبْدِیْ هٰذَا کِتَابِیْ وَ هٰذَا عِبَادِیْ    یعنی اے میرے بندے یہ میری کتاب ہے اور یہ میرے
فَاقْرَءْ کِتَابِیْ عَلٰی عِبَادِیْ۔    بندے ہیں پس پڑھو میری کتاب میرے بندوں پر -

اور یہ بھی الہام ہوتا ہے۔

وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ بَعْدَ الَّذِیْ    اور کبھی تو چلا اُنکی خواہشوں پر بعد اس علم کے جو تجھ کو پہنچا تو تیرا
جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ مَالَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیْرٍ    کوئی نہیں اللہ کے عذاب سے حمایت کرنیوالا نہ مددگار -

میں محکم قصد اور مصمم ارادہ رکھتا ہوں - کہ جب تک جان بدن میں ہے اور سر تن پر کتاب



و سنت کی خدمت میں سرگرمی سے کوشش کروں یہ مصیبتیں کیا ہیں جو مجھ پر آتی ہیں - میں تو اپنے مالک سے یہی چاہتا ہوں کہ اس راہ میں پارہ پارہ کیا جاؤں - اور میری آنتڑیاں اور روودے جنگل کے درختوں اور کانٹوں پر ڈالی جاویں - اور پھر ان کو کوے اپنی چونچیں ماریں اور دل کے جوش کے ساتھ اور بھی ایسی باتیں کیں کہ اس مجلس کے لوگ کیا صوبہ دار اور کیا دوسرے سب رو رہے تھے - سردار کے جرنیل نے کہا - ظاہر میں تو یہ شخص خوب ہے ملک کے صوبہ سردار محمد عمر نے کہا کہ بخدا اس شخص کا باطن بھی خوب ہے - تو نہیں دیکھتا کہ ولایت کا دم بھرتا ہے - اُسی وقت حکم دیا - کہ اسی وقت ان کا تمام اسباب اور کتابیں ان کے گھر پہنچا دو - اور اس ملک کے قاضیوں اور عالموں کو مباحثہ کے واسطے طلب کیا - سب علما جمع ہوئے ان مولویوں کے سرگروہ ابن محوت مقری تھے - اُس نے صوبہ کے سامنے گفتگو شروع کی - آپ نے اپنے چھوٹے لڑکے کو کہ اس وقت اُس کی عمر بیس سال کی تھی - پیش کیا مجلس کے تمام لوگ حیران تھے - کہ یہ چھوٹا سا لڑکا ان اعلام کا کیونکر مقابلہ کرسکیگا - مگر چونکہ اللہ تعالیٰ حق والوں کے ساتھ ہے - وہ لڑکا ایسا غالب آیا - کہ صوبہ اور مجلس کے اعیان آفرین آفرین کہنے لگے - اور باہر اندر شور و غل پڑ گیا - کہ ایک چھوٹے سے لڑکے نے تمام عالموں اور قاضیوں کو ساکت اور ملزم کردیا - اُسی وقت ملک کے صوبہ نے امیر افضل خان اور اعظم خان کے نام خط لکھا کہ حسب الحکم آپ کے میں نے اس شخص کو گرفتار کیا - اور اس نواح کے علماء اُس کے ساتھ مناظرہ کرنے کے لئے حاضر ہوئے - لیکن ان سے کچھ نہ بنا - بلکہ ملزم اور ساکت ہوکر چلے گئے - یہ شخص صالح اور فقیر ہے - اور دنیا کے اسباب سے بالکل عاری ہے جو کچھ حکم ہو - ارقام فرماویں اُنہوں نے جواب میں لکھا - کہ تمام احتیاط کے ساتھ بلا درنگ شہر کابل میں ہمارے پاس ان کو پہنچا دو - ملک کے صوبہ نے اُسی وقت سوار آپ کے ساتھ مقرر کئے - اور کابل میں پہنچا دیا - ملا مشکی اور ملا نصر اللہ وغیرہ امیر افضل خان اور اعظم خان کے پاس گئے - اور کہا کہ امیر دوست محمد خان کے عہد میں ہم اس کا کفر ثابت کرچکے ہیں - اب دوبارہ تحقیق کی حاجت نہیں - سب نے متفق ہوکر قتل کا فتویٰ لکھا - مگر ملا مشکی کہ وہ اُن میں سے تھوڑے انصاف رکھتا

[1] اس سے مراد مولوی عبد الجبار صاحب ہیں - جنہوں نے اس رسالہ کو بنایا ہے - ۱۲

تھا۔ اُس فتویٰ میں ان کا شریک نہ ہُوا۔ بہت گفتگو کے بعد قتل کے فتویٰ کو چھوڑ گیا۔ اور یہ فتویٰ دیا۔ کہ دُرّے مارے جاویں۔ اور سر اور ڈاڑھی مونڈی جاوے اور منہ کالا کیا جاوے اور گدھے پر سوار کرکے مشہور کیا جاوے۔ اور جب اُنہوں نے یہ فتویٰ لکھا۔ تو اُس وقت سے لیکر اجراءِ حکم تک آپ اور آپ کے تینوں بیٹے بحکم امیر نظر بند رہے۔ امیر محمد افضل خان نے بُرے عالموں اور محمد اعظم خان کی رعایت کے واسطے مجبوراً ان کی مرضی کے مطابق حکم کر دیا۔ اور اسی طرح کا فتویٰ بُرے عالموں نے امام مالک کے حق میں جعفر بن سلیمان مدینہ کے حاکم کو دیا تھا۔ جب امام مالک نے فتویٰ دیا۔ کہ مکرہ کی طلاق واقع نہیں ہوتی۔ جیسا کہ ابو نعیم نے حلیۃ الاولیا میں وہب بن منبہ سے نقل کیا ہے۔

اَنَّ مَالِكًا لَمَّا ضُرِبَ وَحُلِقَ وَحُمِلَ عَلٰى بَعِيْرٍ فَقِيْلَ لَهٗ نَادِ عَلٰى نَفْسِكَ قَالَ فَقَالَ اَلَا مَنْ عَرَفَنِيْ فَقَدْ عَرَفَنِيْ وَمَنْ لَّمْ يَعْرِفْنِيْ فَاَنَا مَالِكُ ابْنُ اَنَسِ ابْنِ عَامِرٍ الْاَصْبَحِيُّ وَاَنَا اَقُوْلُ طَلَاقُ الْمُكْرَهِ لَيْسَ بِشَيْءٍ قَالَ فَبَلَغَ جَعْفَرَ ابْنَ سُلَيْمَانَ اَنَّهٗ يُنَادِيْ عَلٰى نَفْسِهٖ بِذٰلِكَ فَقَالَ اَدْرِكُوْهُ فَاَنْزِلُوْهُ

یعنی امام مالک کو جب درے مارے گئے۔ اور ان کا سر اور ڈاڑھی مونڈھی گئی۔ اور اونٹ پر سوار کئے گئے۔ تو کسی نے کہا۔ کہ آپ خود منادی کرو۔ کہ میں نے یہ کام کیا ہے اور مجھ کو یہ سزا ملی کہا وہب بن منبہ نے پس فرمایا امام مالک نے سنو لوگو۔ جو شخص مجھ کو پہچانتا ہے وہ تو پہچانتا ہے اور جو مجھ کو نہیں پہچانتا تو میں مالک بیٹا انس کا جو بیٹا تھا عامر اصبحی کا اور میں کہتا ہوں کہ مجبور کی طلاق واقع نہیں ہوتی کہا وہب بن منبہ نے پھر جعفر بن سلیمان کو یہ خبر پہنچی۔ کہ امام مالک اپنے نفس پر یہ منادی کر رہے ہیں۔ وہ بولا کہ پاؤ اُس کو اور اونٹ سے اُتار دو۔ انتہیٰ۔

اور اُس کی غرض اس تعزیر سے یہ تھی۔ کہ اس فتویٰ دینے سے امام مالکؒ باز آویں اور امام مالک کو اس مسئلہ کے اشتہار کا موقع مل گیا۔ اس لئے حاکم نے کہہ دیا۔ کہ جلد پہنچو۔ اور اتار دو۔ ایسا نہ ہو۔ کہ یک نشد دو شد کا مصداق ہو جاوے۔ اللہ اکبر۔ کوئی شخص ان حاکموں اور عالموں سے ایسا نہ نکلا۔ جو اس قدر کہتا کہ اس فتوے کا کیا ثبوت ہے۔ اور اس کی کیا دلیل ہے۔ فقط۔ مدعیوں کی باتوں کو سند پکڑا اور مدعا علیہ سے کسی نے نہ پوچھا۔ کہ آیا یہ باتیں فی الواقع ہیں یا آپ پر بہتان باندھتے ہیں۔ آپ کو سمیت تینوں بیٹوں کے تمام شہر میں مشہور کیا۔ خاص آپ کو سو دروں سے زیادہ لگائے ہونگے۔ تین آدمی نوبت بنوبت آپ کو مارتے تھے۔ جب ایک تھک جاتا تو دوسرا اُس کے ہاتھ سے درہ پکڑ لیتا سب لوگوں کو یہی یقین تھا۔ کہ آج آپ فوت ہو جاویں گے۔ کیونکہ آپ معمّر



اور ضعیف تھے۔ اسی اثنا میں ایک ظالم طرّاز بروست آیا۔ اور بڑے غصّے سے اُس نے محتسب کے ہاتھ سے درہ چھین لیا۔ اور بولا کہ تو آہستہ آہستہ مارتا ہے پھر اُس نے اور زور زور سے مارنا شروع کیا جب اُس نے کئی بار درہ مارا تو دوسرے لوگ بولے کہ اے ظالم تو نے ان کو مار ڈالا اور وہ اس کے ہاتھ سے چھین لیا۔ ایک دن امام نووی کی کتاب ریاض الصالحین آپ کے سامنے پڑھی جا رہی تھی۔ جب یہ حدیث آئی۔

مَا يَجِدُ الشَّهِيْدُ مِنْ مَسِّ الْقَتْلِ اِلَّا كَمَا يَجِدُ اَحَدُكُمْ مِنْ مَسِّ الْقَرْصَةِ

یعنی شہید کو مقتول ہونے کے وقت اتنی درد بھی نہیں ہوتی جتنی ایک تمہارے کو چیونٹی کے کاٹنے سے درد ہوتی ہے

تو فرمایا۔ میں باوجودیکہ شہید بھی نہیں ہُوا تھا۔ شہر کابل میں وہ پہلوان جو مجھے نہایت زور سے مارتا تھا۔ مجھے خبر بھی نہ تھی۔ کہ مجھے مار رہا ہے یا کسی اور کو۔ مولوی عبد الاحد خانپوری نے ایک دن عرض کی۔ کہ میرے حق میں بھی دعا کرو۔ کہ اللہ تعالیٰ ایمان میں استقامت دیوے۔ فرمایا کہ میں اُس شخص کے حق میں بھی دعا کرتا ہوں۔ جو کابل میں مجھ کو نہایت سختی سے مارتا تھا۔ کہ یا اللہ اس کو معاف کر اور اس کو بہشت میں داخل کر کیونکہ وہ جاہل تھا۔ جانتا نہ تھا۔ تمہارے واسطے کیوں دعا نہ کروں۔ بلکہ میرے دل سے بے اختیار تمام مسلمانوں کے لئے دعا نکلتی ہے جو آدم سے اس دم تک پیدا ہوئے ہیں۔ اور اس وقت کے کافروں کے واسطے بھی ہدایت کی دعائیں کرتا ہوں۔ جو زندہ ہیں۔ کئی دفعہ آپ کی زبان مبارک سے میں نے سنا کہ فرمایا کرتے تھے جن لوگوں سے میں نے قسم قسم کی تکلیفیں اور گوناگوں ضرر اُٹھائے ہیں میں نے سب کو معاف کر دیا قیامت میں اللہ تعالیٰ میرے لئے کسی کو نہ پکڑے۔ جب وہ ظالم اس زدو کوب اور تشہیر سے فارغ ہوئے اور آپ کو سمیت بیٹوں کے قید خانہ میں لے گئے۔ تو بعض دوستوں نے کہا کہ اس زدو کوب کا کچھ علاج کرنا چاہئے۔ ورنہ آپ ہلاک ہو جاویں گے۔ جب دیکھا تو آپ کی پشت مبارک پر تھوڑی سی سُرخی بھی نمودار نہیں تھی۔ گویا آپ کو کوئی چوٹ ہی نہیں لگی تھی۔ کابل کے امیروں میں سے ایک عالم گل خان نام کہتا تھا کہ مجھ کو بسبب اس واقعہ کے آپ کے ولی ہونے پر یقین کامل ہو گیا۔ کیونکہ اس قدر سخت اگر میرے اس ہاتھی کو مارتے تو بخدا یہ بھی ہلاک ہو جاتا لیکن اس شخص کو باوجود اس قدر ضعف اور کلاں سالی کے کچھ نہیں ہُوا۔ اس واقعہ عظیمہ کے بعد

آپ کو یہ الہام ہوا۔

وَجَزَاهُمْ بِمَا صَبَرُوا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا — اور بدلا دیا ان کو اس پر کہ انہوں نے صبر کیا بہشت اور کپڑے ریشمی

آپ کے دوستوں میں سے ایک شخص آپ کے پاس قید خانہ میں آ کر اس واقعہ پر رونے لگا فرمایا تو کیوں روتا ہے۔ عزت اور ڈاڑھی کیا چیز ہے۔ جو مولیٰ کی راہ و رضا میں چلی گئی شکر کرو۔ کہ دین ہاتھ سے نہیں گیا۔ رونا تو مخالفین کو چاہئے۔ کہ دین سے وہ ہاتھ دھو بیٹھے۔

اَفْسَدُوْا عَلَىَّ دُنْيَایَ وَاَفْسَدْتُّ عَلَيْهِمْ دِيْنَهُمْ — یعنی انہوں نے میری دنیا کو خراب کر دیا اور میں نے ان کے دین کو خراب کر دیا۔

دو سال اپنے بیٹوں کے ساتھ قید رہے۔ ان سنگدل حاکموں کی طرف سے ایک حبہ بھی آپ کے خرچ کے لئے مقرر نہ تھا۔ بس قید خانہ میں ڈال گئے اور پھر خبر نہ لی۔ شہر کے لوگوں کے دلوں میں اللہ کی طرف سے القا ہو گیا۔ وہ ہر وقت قسم قسم کے کھانے اور پھل آپ کے سامنے لاتے۔ اور اس قدر فراخی تھی۔ کہ اپنے گھروں میں کبھی اس قدر فراخی نہیں دیکھی تھی۔ امیر افضل خان بعارضہ وبا مر گیا۔ اس کے بعد امیر اعظم خان تخت پر بیٹھا اس کمبخت ظالم نے خان ملا خان عبد الرحمٰن نام کے بہکانے سے عین گرمی کے موسم میں پیادہ پا آپ کو بغیر زاد راہ پشاور کی طرف نکال دیا۔ اور سخت دل سپاہیوں کو آپ کے ساتھ مقرر کیا کہ بہت جلد آپ کو پشاور پہنچا دیں۔ اوپر سے گرمی کی آگ برستی تھی۔ اور نیچے سے زمین کی تپش کے ساتھ پاؤں جلتے تھے۔ اور سنگدل سپاہیوں کی وجہ سے جو آپ کے پیچھے تھے آرام کی نوبت نہ ملتی تھی۔ اس سفر میں آپ کے دو خادم آپ کے ساتھ تھے۔ ایک ملا سفر نام اور ایک ملا مراد نام جب آپ چل نہ سکتے تو ملا سفر اللہ تعالیٰ اس کو دارین میں عزیز کرے آپ کو اپنی پیٹھ پر اٹھا لیتا الغرض نہایت تکلیف کے ساتھ پشاور پہنچے۔ اسی سبب سے ملا سفر احلا عبد اللہ کے نام سے مشہور ہو گیا اس اثنا میں آپ کو کئی بار یہ الہام ہوا۔

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ — پھر کٹ گئی جڑ اور ان ظالموں کی اور تعریف ہے واسطے اللہ کے جو رب ہے سارے جہان کا۔

اور اسی طرح یہ القا ہوا۔



اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ — تحقیق ہم گنہگاروں سے بدلہ لینے والے ہیں۔

ایک ماہ پورا نہ گذرا ہوگا۔ کہ اس کی سلطنت نہ رہی۔ اور ہزیمت کھا کر نکل گیا۔ اور کوہ بکوہ سرگردان و حیران پھرا کیا۔ اور اس کے اہل عیال جو عمر بھر کبھی گھر سے باہر نہیں نکلے تھے۔ اس کے پیچھے ان کو بھی نکال دیا گیا۔ کہ یہ

فَلَمَّا اٰسَفُوْنَا انْتَقَمْنَا مِنْهُمْ — پھر جب غصے میں لائے ہم کو بدلہ لیا ہم نے ان سے۔

کے مضمون کے مطابق امیر دوست محمد خان کے خاندان کو اللہ عزوجل نے اپنی قدرت کاملہ کے ساتھ ایسا پراگندہ اور منتشر کیا۔ کہ گویا کہ یہ

فَجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ وَمَزَّقْنٰهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ — پھر کر ڈالا ہم نے ان کو کہانیاں اور چیر کر ڈالا ان کو ٹکڑے ٹکڑے

کے مصداق یہی ہیں۔ کہ ملک پشاور اور پنجاب اور ہندوستان میں نصاریٰ کے ہاتھ میں محبوس و مقید ہیں۔ اور بعض ان میں سے جنگلوں اور پہاڑوں میں پریشان و سرگردان ہیں ایسا کیوں نہ ہو ہمارے مالک کا فرمان

مَنْ عَادٰى لِیْ وَلِيًّا فَقَدْ بَارَزَنِیْ بِالْحَرْبِ — جو دشمنی کرے ہمارے کسی دوست سے تو وہ تیار ہوا ہمارے مقابلے کو

بالکل سچا ہے وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا — یعنی اور اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر کس کی بات سچی ہے۔

ان مصیبتوں اور تکلیفوں کی مدت پندرہ سال کامل تھی۔ جب پشاور پہنچے تو تھوڑی مدت یہاں توقف فرمایا۔ اور اس جگہ سے بعض دوستوں کے استدعا سے ملک پنجاب کے شہر امرتسر میں پہنچے۔ اور کتاب و سنت کے رواج دینے میں ایسی کوشش فرمائی کہ توحید و اتباع سنت اور عقائد کی بہت کتابیں اور رسالے عام لوگوں کے نفع کے واسطے فارسی اور اردو زبان میں ترجمہ کروا کر چھپوا دیئے۔ اور فی سبیل اللہ تقسیم کر دیئے۔ الحمد للہ جس قدر خوش عقیدہ لوگ کہ آج کل اس شہر امرتسر میں موجود ہیں۔ گمان نہیں کہ ہندوستان اور خراسان کے شہروں میں سے کسی شہر میں اس قدر خوش عقیدہ لوگ موجود ہوں۔ باوجودیکہ یہ شہر ہندوؤں اور کافروں کا قرار گاہ ہے۔

يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ — کرتا ہے اللہ جو چاہتا ہے اور حکم کرتا ہے جو چاہتا ہے۔

اپنی اخیر عمر میں سورہ کریمہ

إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللَّهِ وَالْفَتْحُ وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُونَ فِي دِينِ اللَّهِ أَفْوَاجًا فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ إِنَّهُ كَانَ تَوَّابًا

جب پہنچ چکی مدد اللہ کی اور فیصلہ اور تو نے دیکھے لوگ داخل ہوتے اللہ کے دین میں فوج فوج اب پاکی بول اپنے رب کی خوبیاں۔ اور گناہ بخشوا اس سے بیشک وہ معاف کرنیوالا ہے۔

کے موافق تمام مشاغل کو ترک کر دیا۔ اور کریمہ

إِنِّي نَذَرْتُ لِلرَّحْمَٰنِ صَوْمًا فَلَنْ أُكَلِّمَ الْيَوْمَ إِنسِيًّا

میں نے مانا ہے رحمٰن کا روزہ سو بات نہ کرونگی آج کسی آدمی سے

کے مضمون کے مطابق ضروری بات کے سوا کسی سے کلام نہ کرتے۔ اور اپنے رب کی طرف متوجہ رہتے ایک دن ایک آدمی مستفیدین میں سے آپ کے پاس ایک امر کی شکایت لے گیا آپ نے فرمایا میں دنیا میں نہیں ہوں۔ فقط۔ میرا ظاہر بدن دنیا میں آپ کا مشاہدہ کرتا ہے۔ ورنہ میں آخرت میں ہوں اور واقع میں بات اسی طرح تھی کہ صرف آپ کے دیکھنے سے خدا یاد آتا تھا۔ اور آپ کی صحبت میں بیٹھنے سے تمام خطرے اور فکر ذرات کی طرح اڑ جاتے۔ اگر کوئی شخص اتفاقاً آپ سے دنیوی امر پوچھتا تو جواب میں فرماتے ؎ بسودائے جانان زجان مشتغل ۔ بذکر حبیب از جہان مشتغل ۔ روپیہ آپ ٹھیکریوں کی طرح سمجھتے تھے صدہا روپے آپ کے پاس آتے۔ اور جس مجلس میں وہ روپے آپ کو ملتے اسی مجلس میں مصارف میں بانٹ دیتے۔ یتیم اور مسکین آپ پر اس قدر دلیر ہو گئے تھے کہ جس وقت آپ کے پاس حاضر ہوتے جس قدر روپیہ کرتا آپ کے ہاتھوں اور دامن سے کھینچ لیتے۔ اور آپ مسکراتے رہتے اور کچھ برا بھلا نہ کہتے۔ جو لوگ پیچھے رہ جاتے ان کو کچھ نہ ملتا۔ آپ کے جیب اور رومال اور دامن تلاش کرتے۔ کہ شاید کچھ ہاتھ آجاوے آپ اپنے سب کپڑے تبسم کرتے کرتے ان کو دکھا دیتے۔ اور فرماتے۔ کوئی چیز نہ رہی۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت کہ اور روپیہ آئیگا۔ تم کو دیا جاوے گا بخدا میں نے یہ معاملہ کئی بار اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ تسبیح اور تحمید اور دعاؤں کے سوا آپ کا کوئی دوسرا شغل نہ تھا۔ یہاں تک کہ ۱۵ ربیع الاول ۱۲۹۸ھ میں آدھی رات اللہ کو جا ملے۔ اور زوال کے بعد ظہر کی نماز سے پہلے دفن کئے گئے۔ آپ کے جنازہ پر اس قدر ازدحام تھا کہ بسبب کثرت لوگوں کے بازار بند ہو گئے۔ موافق و مخالف بے اختیار آپ کے جنازہ کے پیچھے دوڑتے اور جنازہ اٹھانے کی نوبت شہر کے رئیسوں کو ملتی تھی۔ تا دوسروں کو کیا پہنچتا اس دن امام احمد



بن حنبل رحمہ کے قول کی سچائی معلوم ہوئی۔

اَلْفَرْقُ بَيْنَنَا وَبَيْنَ أَهْلِ الْبِدَعِ يَوْمَ الْجَنَائِزِ یعنی ہمارے اور اہل بدعت کے درمیان جنازوں کے دن فرق معلوم ہوتا ہے۔

وہ ازدحام کہ آپ کی نعش مبارک کو ہاتھ لگانے میں دیکھا گیا۔ اس ازدحام سے کم نہ تھا۔ جو حجر اسود کو چومنے کے وقت ہوتا ہے۔ ہزاروں لوگ آپ کے جنازہ پر حاضر تھے۔ اور چند روز تک آپ کی قبر پر نماز جنازہ پڑھتے رہے۔ اور رونیوالے اور آنسو بہانے والے لوٹتے اور ہندوستان اور پنجاب اور پشاور کے اکثر شہروں میں غائبانہ آپ پر جنازہ پڑھا گیا۔ جو الہام اور خوابیں آپ کو کتاب و سنت پر ثابت رہنے اور خلق اللہ کو کتاب و سنت کی طرف بلانے اور تقوےٰ اور توکل اور صبر اور خشیت اور زہد اور قناعت و ترک ماسوی اللہ اور انابت اور آپ کے مقام امانت میں پہنچنے اور آپ کی حفظ اور نصر اور مغفرت کے وعدہ پر ہوئی ہیں۔ وہ سینکڑوں بلکہ ہزاروں تک پہنچتی ہیں ان کے جمع کے لئے ایک بڑی کتاب چاہئے۔ آپ کی مرقد مبارک شہر امرتسر کے متصل دروازہ سلطان ونڈ کے باہر عبد الصمد کاشمیری کے تالاب کے کنارے پر ہے۔ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ وَأَرْضَاهُ وَجَعَلَ جَنَّةَ الْفِرْدَوْسِ مَنْزِلَهُ وَمَأْوَاهُ آمِينَ يَا رَبَّ الْعَالَمِينَ آپ اگرچہ سلوک کی کتابوں اور صوفیہ کے مشاغل مروجہ سے پہلے ہی سے بری تھے لیکن جذبۂ غیبی کے پہنچنے کے بعد اپنے آپ میں صوفیہ کے مشاغل کے ثمرات اور آثار کسی کی تعلیم کے سوا مشاہدہ کرتے تھے۔ رفتہ رفتہ صوفیہ کے طریق کے مطابق اس راہ طالبوں کو تعلیم دینے لگے۔ اور ہمیشہ ہمہ تن ہدایت کی زیادتی کے لئے اللہ تعالےٰ کے آگے گریاں اور نالاں رہتے۔ گویا آپ کا بدن اللہ تعالیٰ کی طرف رغبت کرنے اور اس سے ڈرنے کی تصویر تھا محققین محدثین کی کتابوں کے طلب میں خاص کر ابن تیمیہ اور ابن قیم کی تصانیف کی طلب میں سبحان اللہ۔ کس شوق سے عاجزی اور زاری کرتے۔ کہ کبھی سیر نہ ہوتے۔ ان دونوں عالموں کے ساتھ زیادہ محبت رکھتے تھے۔ اور اکثر اہل علم پر ان کو فضیلت دیتے۔ اور فرماتے کہ شاہ ولی اللہ جیسوں کی نسبت ان دونوں شیخوں کے ساتھ ایسی ہے جیسے [illegible] کی نسبت شاہ ولی اللہ کے ساتھ اور ابن تیمیہ کی فضیلت میں فرمایا کرتے تھے۔ میں نے خواب میں دیکھا۔ کہ جس دن نور تقسیم ہوا ابن تیمیہ کو نور کا ایک بڑا حصہ ملا زاد المعاد کی طلب میں دل کے جوش سے زاری کرتے تھے۔ اور فرماتے تھے۔ یا ارحم الراحمین زاد المعاد کو میری آخرت کا توشہ بنا۔ اللہ تعالیٰ آپ کی

دعا قبول کرنے میں اس قدر جلدی فرماتا۔ یہاں تک کہ مستجاب الدعوات ہونا آپ کا ہندوؤں میں بھی مشہور تھا۔ آخر الامر اللہ تعالیٰ کی ولایت سے جس کے ساتھ وہ متوکلوں کو خاص کرتا ہے۔ اور اندھیروں سے نکال کر ان کو نور میں لاتا ہے۔ صوفیہ کے تمام مشاغل مستحدثہ کو ترک کر کے ان کو بدعت کہنے لگے۔ کل بدعة ضلالة کے مضمون کے مطابق مولوی عبداللہ ساکن قلعہ نے جو غلام رسول کے نام سے مشہور ہیں آپ کے حالات اور واردات چند ورق میں لکھے ہیں ایک دن وہ رسالہ آپ کے پاس ایک شخص پڑھ رہا تھا۔ اس رسالے کے آخر میں آپ نے یہ چند حرف اپنے ہاتھ سے لکھے۔ (در آخر ہمہ اشغال را ترک کردند بجز تلاوت کلام اللہ و ادعیہ ماثورہ و از بدعت احتراز میکردو و خواہ بدعت اصلی باشد یا وصفی) انتہی۔ کلامہ رضی اللہ عنا وعنہ۔ بارہا کہا کرتے کہ صوفیوں کا عذر لطیفوں وغیرہ کے احداث میں کہ ہم ان امور کو اصلی مقصود نہیں جانتے۔ بلکہ اس لئے کہ دل قرآن اور اذکار مسنونہ کے انوار سے دور ہیں۔ ان امور کو ہم ناچار منضج اور مسہل کی طرح کہ غذا کے ہضم کی استعداد حاصل کرنے کے لئے ہوتی ہیں۔ درجہ احسان حاصل کرنے کے لئے جو کہ مطلوب ہے۔ قرار دیتے ہیں۔ یہ ان کا عذر مقبول نہیں ہے۔ بدعت کیا ہے نیا نکالنا کسی کام کا دین کے کاموں سے جس کا قرون خیر میں باوجود مقتضی اور عدم مانع کے رواج نہ تھا۔ اگرچہ ان امور میں مشغول ہونے کی حاجت ان قرنوں میں نہ تھی۔ کیونکہ خود بخود صرف حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفائے راشدین کی صحبت بابرکت اور ان کے انوار کی غالب چمک سے احسان کے مرتبہ کو پہنچ جاتے تھے۔ اور تجدد تجاہل کا درجہ پاتے تھے۔ اب بھی ان امور میں مشغول ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ جو کچھ ہے ہمارا قصور ہے۔ احداث کا سبب اگر لوگوں کا قصور ہو۔ تو احداث کا مجوز نہیں ہو سکتا۔ جیسے کہ مروان کا یہ عذر عید کے خطبہ کے مقدم کرنے میں عید کی نماز پر کہ لوگ نماز سے فراغت پا کر متفرق ہو جاتے ہیں۔ اس کے بدعت کا مجوز نہ ہوا۔ بلکہ اس کا یہ کام بدعت سمجھا گیا۔ کیونکہ اس کا قصور تھا۔ کہ خطبہ کو سنت کے موافق نہ کہتا تھا۔ اور اس میں اسلام اور مسلمین کی مصلحتیں بیان نہ کرتا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْ بَلَغَ ۔ تو کہ خبردار کروں تم کو ساتھ اس قرآن کے اور جس کو یہ قرآن پہنچے۔

اور فرماتا ہے۔



وَّاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ الآیۃ ۔ اور بھیجا اللہ تعالیٰ نے پیغمبر کو ان کی طرف بھی جو اور ہیں اور وہ ابھی نہیں ملے مسلمانوں سے۔

نفس کے پاک کرنے کے لئے قرآن مجید کی تلاوت اور اذکار مسنونہ کا صبح و شام پڑھنا بلاشک کافی اور شافی ہے۔ بشرطیکہ خیال اور کمال توجہ اور ماسوا سے منقطع ہو کر ان کے انوار کے ساتھ اکتفا کریں۔ جیسے صوفیہ کے اشغال میں توجہ کرتے ہیں۔ اگر اس سے تھوڑی تسبیح اور تحمید وغیرہ کے معانی میں توجہ فرماویں۔ تو سبحان اللہ ایسا خالص نور حاصل کریں۔ کہ قوم کے مشاغل نو پیدا کی کوئی حاجت نہ رہے۔ ان امور کے نکالنے کا سبب محض ہمارا قصور ہے وبس اور وہ حالت اور مقام جو سنت کے طریق کے سوا حاصل ہوتی ہے وہ اللہ کے نہ قریب کرتی ہے اور نہ اس کے ہاں مقبول ہوتی ہے۔

وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ۔ اور نہیں فائدہ دیتا مال والے کو اللہ کے عذاب سے اس کا مال۔

مثلاً وہ مال جو ناجائز کے ذریعہ سے حاصل ہوا ہے۔ جس میں شارع کی اجازت نہیں ہے۔ اگر اس مال کو خدا کے راہ میں خرچ کرے۔ تو اللہ تعالیٰ پاک ہے پاک کے سوائے دوسری چیز کو قبول نہیں کرتا۔ آپ کا طریق بہت سیدھا تھا۔ نہ افراط تھا۔ نہ تفریط تھی۔ یعنی کل سنی صوفیوں کو اور خصوصاً اویسیوں کو زیادہ دوست رکھتے تھے۔ اور خطاء اور بھول کی وجہ سے ان کو صدیقین کے مرتبہ سے خارج نہیں کرتے تھے۔ اگر کسی صالح صاحب الحال کو اپنے زمانہ میں دیکھ لیتے تو سلف صالح تو بجائے خود رہے۔ تو اس قدر اس کے ساتھ محبت اور اس کی خاطر کی رعایت کرتے کہ دوسروں کو تعجب آتا۔ اہل اللہ کی دوستی کو قرب کا سبب اور برکات کا موجب اور حلاوت ایمان اور لذت ایمان کا مورث اور درجہ احسان تک پہنچنے کا باعث سمجھتے تھے۔

ثَلٰثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ بِهِنَّ حَلَاوَةَ الْاِيْمَانِ ۔ تین خصلتیں جس شخص میں ہوں وہ ایمان کی لذت پاتا ہے۔

اور اہل اللہ پر طعن اور جرح کرنے کو خدا کی درگاہ سے مردود ہونے اور محرومی کا سبب سمجھتے۔ اور ان کے اقوال افعال کو نصوص کے تابع کرتے۔ اور نصوص کے خلاف ان کے اقوال افعال کو نصوص پر مقدم نہ کرتے۔ اور فرماتے کہ ہر ایک شخص کی بات کوئی ماننے کے لائق ہوتی ہے۔ اور کوئی لائق نہ ماننے کے مگر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ ان کی سب باتیں مقبول ہیں اور جہاں کسی بات کی سند دستیاب نہ ہوتی۔ ائمہ حدیث کے قول پر اس کو عرض کرتے خاص کر ابن تیمیہ اور

اور ابن قیم کے اقوال پر قناعت کرتے۔ اور اُن کے فتوے کو مقدم جانتے اور توحید اور اثبات صفات اور بدعت کے مسائل میں اُن کے راہ کو حق اور ان کے خلاف دوسروں کے راہ کو باطل کہتے اور فرمایا کرتے کہ اہل وحدت وجود جیسے ابن عربی ان کی کتابوں کے مطالعہ کرنے سے میں بارہا روکا گیا ہوں۔ اور تفسیر الحاف علی الکشاف کے باب میں تقدیر و مشیت وغیرہا کے مسئلہ میں مجھے یہ الہام ہوا ہے۔ مَنْ شَذَّ شُذَّ فِي النَّارِ قرآن مجید کے وہ الفاظ جو آپ کو یاد نہ ہوتے۔ اور نہ آپ ان لفظوں کے مقام جانتے۔ الہام ہو جاتے۔ پھر حافظوں سے پوچھتے۔ سبحان اللہ کس قدر آپ کو نوائب حقہ اور مصیبتوں اور اعمال شاقہ پر ثبات اور استقامت تھی۔ بلا شبہ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کی تربیت اور ولایت سے تھا۔ بشر کی کیا طاقت ہے۔ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ إِلَّا بِاللهِ آپ کے ہاتھ بہت لوگوں نے بیعت اور توبہ کی۔ ان کو فاتحۃ الکتاب کا ترجمہ اپنے خداداد فکر کے لحاظ سے سناتے تھوڑے دنوں میں طالب کو ذوق اور محبت کی حالت ہو جاتی۔ اور نماز میں لذت آنے لگتی اور اول وقت قیام اور رکوع و قومہ سجدہ جلسہ وغیرہ کی تعدیل کے ساتھ ایسی نماز پڑھتے۔ کہ اس کے حسن اور طول سے کچھ نہ پوچھ ایسی نماز پڑھتے کہ اپنی جان کی خبر نہ رہتی۔ دیکھنے والوں کی آنکھیں ٹھنڈی ہو جاتیں اور تضرع اور خشوع کا مشاہدہ رای العین ہوتا یہ وہ ہے جو معلوم کیا اور جانا ہم نے آپ کے حال سے راضی ہو اللہ تعالیٰ آپ سے اور ہم سے اور یہ وہ ہے جو مشاہدہ کیا ہم نے بغاوت دشمنوں اور حاسدین آپ کے سے وَاللهُ حَسِيبُهُ وَحَسِيبُهُمْ۔ نواب سید محمد صدیق حسن خان صاحب مرحوم نے اپنی کتاب تقصار میں لکھا ہے شاہ عبداللہ غزنوی بسے بزرگ بود جامع میان علم حدیث نبوی و علم سلوک سنی در ایثار حق بر خلق از دست اہل بدعت در وطن جفاہا کشیدہ اشتغال داشت بعبادت و ریاضت در اشاعت علم حدیث و اتباع سنت و در اعلائے بزرگ بود درین باب کہ نظیر آن از اہل عصر معلوم نیست دم گیرا داشت ہر کہ بصحبت وے رسیدہ از خلق رسیدہ و بخالق رسیدہ نماز در پس او رنگ حضور دیگرے آورد او بود او آلات اذاعت سنت و جارحہ بود۔ از جوارح اضاعت بدعت و اماتت محدث در اصول و فروع مماشات بر طریقہ سلف صالح داشت۔ و تقلیدات مذاہب رجال را گرد حصن حصین دین مبین و شرح متین مے انگاشت ہم محدث بود و ہم محدَّث رویائے صادقہ حسنہ دیدہ و مبشرات صحیحہ آوردہ درین نزدیکی شب سہ شنبہ پانزدہم ربیع الاول ۱۲۹۸ھ واصل رحمت حق شد و داغ فراق بر دل اہل اتباع و مستفیدان سنت سنیہ گذاشت شیخ اہل قرآن



تاریخ وفات او دست کہ مولوی محمد یحییٰ الکشمیری در حلیہ نظم بر آوردہ اند و قاضی طلا محمد پشاوری مرثیہ او در قصائد عربیہ میمیہ سرائیدہ رحمہ اللہ تعالیٰ و ایانا انتہی مختصراً۔

## سوانح عمری مولوی عبداللہ المرحوم از تصنیف مولوی غلام رسول مرحوم ساکن قلعہ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى۔ اما بعد یہ ایک مجموعہ ہے۔ جو شامل ہے عبداللہ غزنوی کے حالات غیبیہ اور واردات لاریبیہ کے ایک ٹکڑے پر۔ اور خبر دینے والا ہے ان کے کلمات قدسیہ کے کچھ حصے پر جو وہ نمونہ ہیں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کلمات جامع کا اور وارث کرنیوالا ہے ظاہر اور باطن کے فائدوں کو۔ اور اللہ تعالیٰ اُس کے پورا کرنے کی توفیق دینے والا ہے جاننا چاہئے کہ آپ کا نام مبارک محمد اعظم ہے قوم غزنی سے۔ اور آپ کے باپ دادے بھی ولایت کے ساتھ مشہور ہیں۔ اور آپ کے گاؤں کا نام گیرو ہے۔ ساتھ کاف فارسی اور یائے تحتانیہ کے جو خواجہ بلال کے پہاڑ کے متصل ہے۔ شہر غزنی کے ضلع میں۔ اور چونکہ آپ کا نام مشعر تھا تزکیہ نفس پر۔ اس لئے آپ فرماتے تھے۔ محمد کہ کائنات سے اعظم اور مخلوقات سے افضل ہیں۔ وہ اللہ کے رسول ہیں۔ میرا نام عبداللہ بہتر ہے اسی لئے سب چھوٹے بڑے آپ کے ساتھ بات چیت کرنے کے وقت آپ کو عبداللہ کہتے ولیکن آپ لوگوں کو اس لقب کے ساتھ جو شرع شریف کے موافق ہوتا یاد فرماتے اور جس نام میں شرک کی بو آتی۔ اس کا بدل دینا آپ کی عادت شریف تھی۔ اور فرماتے تھے۔ کہ جذبہ الٰہی کا آغاز پہلے دن شام کی نماز کے بعد تھا۔ جو خود بخود و بلا واسطہ کسی پیر کے جذبہ الٰہی پہنچ گیا۔ اور تمام زور کے ساتھ ماسوی اللہ کو میرے دل سے کھینچ لیا۔ یہانتک کہ تین دن تک مجھ کو اپنے نفس سے کدورت اور ظلمت اس طور پر معلوم ہوتی تھی کہ از خود گندی بو آتی جس سے جی متلانے لگتا۔ اور باقی لوگوں سے بھی دیکھنے کے وقت قے آنے لگتی اور تعطل یہانتک تھی کہ فانی زندگانی پر کسی طرح کا اعتماد نہ رہا۔ اور مخلوقات سے یہانتک نفرت تھی۔ کہ نماز جماعت کے ساتھ بڑی دشواری کے ساتھ گذاری جاتی۔ اور ذکر کی نسبت اس طرح غالب تھی کہ جو شخص مجھ کو دیکھتا ذکر کرنے لگتا۔ اور کبھی کبھی چھت کی لکڑیوں سے بھی ذکر سنا جاتا اور برف کی بارش کے موسم میں جب میں آگ پر بیٹھتا تو نفی اور اثبات کے وقت جو میں سر کو ہلاتا۔ اسی طرح آگ بھی گھومتی اور اسی سبب سے کہ میں نے

کسی شیخ کی صحبت نہیں اُٹھائی تھی۔ اور نہ مشائخ کا حال دیکھا سُنا تھا۔ حیرانی پیش آتی تھی کہ آیا کسی شیخ کے پاس جاکر تعلیم حاصل کروں۔ چنانچہ اسی نواح میں ایک شیخ شاہ صاحب غلام علی دہلوی مجددی احمدی کے مریدوں میں سے ریاضت شاقہ اور چلوں کے ساتھ مشہور تھا ان کے دیکھنے کا دل میں پختہ ارادہ ہُوا۔ چونکہ میں اکیلا راہ کا واقف نہ تھا۔ اور کسی کی ہمراہی بھی ممکن نہ تھی۔ ایک شخص کو راہ بتلانے کے لئے میرے ساتھ کیا گیا۔ اس طرح کہ وہ دُور سے راہ دکھلا دے۔ جب شیخ سے ملاقات ہوئی۔ تو اُس پر حالت آگئی۔ جو خود بخود اپنے سر کو ہلاتا تھا۔ اور اس نے اپنے سارے لطیفے اسی جوش میں ظاہر کئے جو کچھ میں نے اُس صحبت میں دیکھا کسی زمانہ میں نہیں دیکھا۔ بس میں ناامید ہو کر واپس آیا۔ اور ایکدفعہ میں نے شیخ سلیمان تونسہ والے کی زیارت کے لئے کہ اس زمانہ میں چشتیہ کی نسبت میں ان کی بڑی مشہوری تھی اور لوگ وہاں آتے جاتے تھے پختہ ارادہ کیا۔ خواب میں دیکھتا ہوں کہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی علیہ الرحمۃ مجھ پر خفا ہو گئے ہیں اور مجھ کو زمین سے اٹھا لیا ہے اور چاہتے ہیں کہ دے ماریں خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ نے سفارش کے طور پر عرض کیا۔ کہ پھر کسی جگہ نہیں جائیگا۔ اور ان کی تقریروں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اویسیت کی نسبت رکھتے تھے۔ اور فرماتے تھے۔ کہ ان دنوں میں شیخ عبدالقادر جیلانی کی محبت افراط کی حد کو پہنچی ہوئی تھی۔ ان دنوں میں الہام ہوا۔ کہ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا پھر درود پڑھنے کے ساتھ میری مجلس معطر ہو جاتی۔ اور عاشقی کی نسبت غالب تھی۔ ایک بزرگ کے بیت آپکے حال کے مطابق ہیں ؎

آنچہ من در خواب دیدم ہیچ بیداری ندید ÷ آنچہ در دیوانگی دیدیم ہیچ ہشیاری ندید
کاسۂ سر از شراب بیخودی سرشار گشت ÷ مستی جام محبت ہیچ خماری ندید ÷

ان دنوں میں ایک امیر نے کابل کے میووں میں سے کچھ میوہ بطور تحفہ بھیجا۔ دُور سے بدبو آنے لگی۔ بظاہر چونکہ اس تحفہ کا رد کرنا ممکن نہ تھا۔ اُس کے جانے کے بعد اپنے گھر میں گڑھا کھود کر وہ میوہ دبا دیا۔ اور ہر طرف سے ارادتمند ٹولے ٹولے آتے تھے۔ اور بیعت اور تلقین کے سوا ذکر کرنے لگتے تا قندہار سے ہرات تک آپ فضلا اور علما کی آمد و رفت کی جگہ بن گئے۔ اور فرماتے تھے کہ ایک دفعہ گرمی کے دنوں میں سردی کے مکان سے گرمی کے مکان میں جو انتقال کیا گیا۔ تو چولہا اور گھر کے صحن کا گریہ اور نالہ کرنا سُنا گیا۔ اور فرماتے تھے۔ کہ ازبس نسبت نازک تھی اور باطن کی صفائی تھوڑی سی کدورت کے ساتھ لوگوں سے برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ چنانچہ ایک بار



حالت غالب تھی۔ اور لوگوں میں ملنا جُلنا ناممکن تھا۔ بکری کے بچّے کے گوشت کے کھانے کا اتفاق ہوگیا۔ صفائی کم ہو گئی۔ اور طبیعت اپنے حال پر آگئی۔ اور یہ آپ کی حکایت اُس کے مشابہ ہے۔ کہ حضرت خواجہ محمد صادق جو امام ربانیؒ کے بڑے بیٹے تھے۔ اور اپنے پدر بزرگوار کے ساتھ مؤیدالدین خواجہ محمد باقی باللہ کی خدمت بابرکت میں مشرف ہوئے تھے۔ ازبس جذبۂ الٰہی کی وجہ سے مغلوب الحال ہو گئے۔ یہاں تک کہ قریب تھا۔ کہ مجنون ہو جاویں۔ خواجہ علیہ الرحمۃ نے تین دن ان کو بازار کا کھانا کھلایا۔ یہاں تک کہ طبیعت اپنی حالت پر آگئی۔ اور فرماتے تھے کہ ایک دن الہام ہُوا۔ کہ دینی مسائل کی استفسار میں اخوند حبیب اللہ قندہاری کی طرف رجوع کرنا لازم ہے پھر اس وقت ایک شخص کو ہم نے بعض مشکلوں کے استفتاء دیکر بھیجا۔ کہ اس نام و نشان کے عالم کو پوچھ کر ان سے مسائل کو حل کراؤ۔ نہ ملا کٹہ سے جو بہت مشہور تھا اور اخوند صاحب گمنام تھے ہرچند اخوند صاحب مسائل کا جواب دینے سے رُکے۔ اور دوسروں کے حوالے لیکن جب اُس بھیجے ہوئے نے واضح کیا۔ کہ میں ان مسائل میں دوسروں کی طرف رجوع کرنے کا مامور نہیں ہوں تو جواب لکھا اسی وقت میں ایک شخص نے تقویت الایمان کا فارسی میں ترجمہ کیا تھا۔ اور عبداللہ صاحب نے ان بعض اعتراضوں کا جواب چاہا۔ جو ظاہر عبارت پر وارد ہوتے تھے تو اخوند صاحب نے شافی جواب لکھا۔ کہ کوئی شک و شبہ نہ رہا۔ اور آپ مولوی اسمٰعیل صاحبؒ اور سید احمد صاحبؒ کو صاحب کمالات جانتے تھے۔ اور ان کی تحسین فرماتے تھے۔ اور فرماتے تھے ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ صحیح بخاری کا نسخہ میرے سامنے رکھا ہے۔ اور ایک چراغ جل رہا ہے۔ اور گرد و غبار بخاری شریف پر اس قدر پڑی ہے۔ کہ کوئی حرف نظر نہیں آتا۔ بس میں شروع ہوا۔ کہ دامن کو لب کے ساتھ تر کرتا تھا اور اس کے ساتھ اس گرد کو دُور کرتا تھا۔ اور اُس وقت میں عادت کے خلاف اپنے منہ کو گردناک دیکھ رہا تھا۔ اور بڑے زور سے سانس لیتا تھا۔ اور میں نے ورق ورق اور صفحہ صفحہ اور حرف حرف صاف کیا۔ یہاں تک کہ بخاری شریف بالکل صاف اور مصفّا ہو گئی صبح ہوتے ہی ایک شخص صحیح بخاری لے آیا۔ اور اس کی شرح بھی مل گئی۔ اور ساری کتاب کا مطالعہ کر لیا اور سُنّت کی تابعداری کا داعیہ محکم ہو گیا اور حدیث پر عمل کرنا شروع ہو گیا۔ یعنے جب کسی مسئلہ منصوص میں صحیح حدیث غیر منسوخ صریح المعنی مل جاتی۔ تو اس پر بلا دغدغہ عمل کیا جاتا۔ اور اگر کوئی جزئی فقہ کی جزئیات سے اس حدیث کے مخالف ہوتی

تو اُس کو چھوڑ دیتے۔ اور جہاں تک بس چلتا۔ تاویل کرکے دونوں کو مطابق کر دیتے۔ اور غیر منصوص مسئلہ میں مجتہدین مسلم الاجتہاد میں سے ایک مجتہد کے اجتہاد پر عمل کرتے۔ جیسے امام ابوحنیفہ کوفی اور امام شافعیؒ اور امام مالکؒ اور امام احمد بن حنبلؒ۔ اور یہی مضمون ہے مرزا مظہر جانجاناں علیہ الرحمۃ کی کلام کا اپنے مکتوبات میں اور مرزا جانجاناں کے فضائل میں مرقوم ہے۔ کہ فرماتے تھے تعجب ہے۔ کہ صحیح حدیث غیر منسوخ جو چند واسطے کے ساتھ نبی معصوم تک پہنچ جاتی ہے۔ اور خطا کی اُس میں مجال نہیں ہے۔ اور اس کے راویوں کا حال بھی معلوم ہے ترک کی جائے اور فقہ کی روایت پر جسکے نقل کرنے والے اکثر مفتی اور قاضی ہیں۔ اور ان کے ضبط اور عدالت کا بھی حال معلوم نہیں ہے اور دس واسطے کے ساتھ مجتہد کو پہنچتی ہے اور خطا اور ثواب مجتہد کا کام ہے عمل کیا جائے رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا انتہیٰ۔ اور یہی ہے خلاصہ سیوطی اور شرنبلالی اور ولی اللہ دہلوی اور دوسرے محدثوں کے کلام کا پھر آپ نے تشہد میں سبابہ کا اُٹھانا شروع کیا ساتھ عقد خنصر اور بنصر اور حلقہ وسطے اور ابہام کے اور شروع کیا ہاتھ اُٹھانا رکوع کو جاتے ہوئے اور رکوع سے اُٹھتے ہوئے اور شروع کیا آمین کا کہنا بلند آواز سے اور فاتحۃ الکتاب کا پڑھنا امام کے پیچھے اور نماز اوّل وقت پڑھنے لگے۔ یعنی ظہر کی نماز جب سورج ڈھلجاتا پڑھ لیتے اور آپ کا ملک بہت سرد ہے۔ اس لئے ابراد کی وہاں حاجت نہیں تھی۔ اور عصر ایک مثل کے پیچھے اور فجر کی نماز اندھیرے منہ شروع فرماتے۔ کبھی غلس میں تمام کر لیتے۔ اور کبھی روشنی میں اور وضو کرنے اور اُس میں دل کو حاضر کرنے میں توبہ کے لحاظ کے ساتھ مسح گردن کے سوا مبالغہ فرماتے تھے۔ اور گردن کے مسح کو بدعت فرماتے تھے۔ مگر یہ کہ سر کے مسح کی استیعاب پر حمل کیا جائے اور اپنی نماز کے خشوع میں اس طرح کھڑے ہوتے۔ اگرچہ دل کا حاضر کرنا ایک باطنی امر ہے لیکن کہہ سکتے ہیں کہ اُن کی نماز کی ہیئت سے ان آنکھوں کے ساتھ وہ خشوع نظر آرہا ہے۔ اور حاضرین پر اس جمعیت کا پرتو پڑتا تھا۔ اور قومہ اور جلسہ اور رکوع اور سجدہ میں دعائیں پورے خشوع کے ساتھ پڑھتے تھے۔ جس کے بیان سے قلم قاصر ہے ؎ گر مصور صورت آں دلستان خواہد کشید ٭ حیرتے دارم کہ نازش را چساں خواہد کشید

پہلے لوگوں نے ان کاموں پر شور کیا۔ کہ خلاصہ کیدانی والا جو رفع سبابہ اور رفع یدین اور جہر آمین کو محرمات میں لکھتا ہے اور آپ ان کاموں کو سُنّت فرماتے ہیں اور یہ شور یہاں تک پہنچا کہ آپ شہر سے نکالدئے



گئے۔ اور بلوائے عام آپ کے سر پر ہوگیا۔ اور ملک سوات میں آکر اقامت اختیار کی اخوند عبدالغفور صاحب جو زہد اور ریاضت میں اُس وقت ممتاز تھے۔ اور مجددیہ قادریہ کے طریق اور صوم الدہر کے ساتھ دم بھرنے والے پہلے تو نہایت عمدہ مروت کے ساتھ پیش آئے۔ اور دلدہی اور دلداری کی آخر الامر جب آپ کے حاسدوں کا نوشتہ اخوند صاحب کو پہنچا تو بلا تحقیق مروت کا دامن کھینچ لیا۔ کچھ مدت وہاں مبتلا رہ کر حضرت سید میر صاحب کوٹھہ والوں کے پاس تشریف لائے۔ اور تبرکاً ان کی بیعت سے شرف حاصل کیا۔ اور وہاں ہی اس نیازمند کے ساتھ آپ نے عنایت کی راہ سے بھائی چارہ ڈالا۔ یہاں تک کہ حضرت سید میر صاحب نے پوری توجہ کے بعد فرمایا۔ کہ صاحبزادہ کابلی اور مولوی صاحب کے درمیان کوئی علاقہ ہے۔ جو مجھ سے پوشیدہ رکھتے ہیں مولوی عبداللہ صاحب نے ظاہر کر دیا۔ کہ ہم اپنے درمیان عقد اخوت رکھتے ہیں۔ حضرت صاحب نے فرمایا۔ الحمدللہ اسی طرح عقد اخوت چاہیئے۔ کہ ایک دل سے دوسرے کے دل میں نور پہنچے۔ اور حضرت صاحب شروع سے ایام صحبت کے انقطاع تک ایک ہی نہج اور دستور سے آپ کی تسکین خاطر میں کوشش کرتے رہے ہرچند حضرت صاحب کی امداد آپ کو وطن پہنچانے اور علماء اور امیر کے درمیان تصفیہ کرا دینے کے لئے آپ کے دل میں مرکوز تھی لیکن چونکہ حضرت صاحب کی جبلت ہی آہستگی اور سستی پر واقع ہوئی تھی۔ اس سبب سے اس کام میں تاخیر ہوگئی ؎ زیں سبب در کار شان تاخیر شد ٭ مہلتے بایست تا خون شیر شد ٭ حضرت صاحب کی ظاہر کوشش آپ کے بارے میں ظاہر نہ ہوئی یہاں تک کہ گرمی کے موسم میں آپ نے حضرت صاحب سے سرد ملک میں جانے کی اجازت طلب کی اور منگل تھانہ میں رہنے کی تجویز کی فقیر نے بھی عرض کی کہ پہاڑوں اور افغانستان میں یہ اندیشہ ہے کہ جمعیت نہ ہوگی ہزارہ کا گرد و نواح جو انگریزوں کا ملک ہے۔ وہاں کسی کی کسی کے ساتھ چھیڑ چھاڑ نہیں ہے۔ وہاں آپ کا رہنا خوب نظر آتا ہے۔ فقیر کی التماس کو آپ نے قبول فرمایا۔ اور حضرت نے آپ کو رخصت دی۔ تا کہ حیات گل کے پاس ایک سال سکندرپور کے باغ میں چھوٹی مسجد میں رہے۔ اور ان کو تلقین کرتے رہے اور وہاں ہی امیر کا خط آپ کو پہنچا۔ کہ تم جانو اور علماء۔ ہم تمہارے ساتھ کچھ چھیڑ چھاڑ نہیں کرینگے۔ پہلے اپنے وطن کو تیار ہو کر نوشہرہ میں آئے۔ صبح کے وقت اپنے دوستوں سے فرمانے لگے۔ کہ یہاں سے شاہجہان آباد یعنی دہلی میں جانے کا پختہ ارادہ ہے۔ کوئی شخص ہم کو نہ روکے۔ اور آپ یکہ میں سوار

ہو کر ہفتہ میں لاہور پہنچے۔ اور لوگوں کو فائدہ پہنچایا۔ آپ کی صحبت دلوں کو کھینچ لیتی تھی۔ اور انکسار اور عاجزی کے دروازے دل میں کھولتی تھی۔ پھر اس جگہ سے امرت سر میں حافظ محمود کے پاس مسجد باغوال میں مشرف ہوئے۔ اور غافلوں کے دلوں کی زنگ کو توجہات کے ساتھ اُتارا پھر امرتسر سے یکہ میں سوار ہو کر آٹھ روز میں دہلی پہنچے۔ اور مولوی صاحب سیّد نذیر حسین جو کہ محدث ہیں اور مولوی اسحاق صاحب کے شاگرد ہیں) کے مدرسہ میں آئے۔ اور میں نے آپ کے ساتھ بخاری کا سننا شروع کیا اور مولوی نذیر حسین صاحب چونکہ بے تکلف آدمی تھے۔ اور اپنے کام خود بخود کر لیتے تھے۔ اور کسی وضع کے پابند نہ تھے۔ اس لئے آپ اُن کو پسند فرماتے۔ یہانتک کہ ۱۲۷۳ء میں رمضان کی سولھویں تاریخ دہلی میں غدر مچ گیا۔ اور رفتہ رفتہ تمام ہندوستان میں پھیل گیا۔ فقیر عید فطر کی نماز پڑھ کر رخصت ہُوا۔ اور لاہوری دروازہ کے باہر شاہدرہ تک فقیر کے رخصت کرنے کے لئے آپ تشریف لائے اور فرمایا۔

اُوْصِیْکُمْ بِتَقْوَی اللّٰہِ — میں تم کو وصیت کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کی۔

اور افسوس کرنے لگے۔ کہ اگر تھوڑی مدت اور اقامت ہوتی تو بہت فائدے اس پر مرتب ہوتے لیکن اب تو جب دہلی ویران ہو گئی اور لوگ آوارہ ہو گئے۔ راہداری لیکر امرتسر تشریف لائے اور حافظ محمود کی تربیت کے لئے کمر باندھی جب حافظ صاحب کو اذکار میں بخوبی جمعیت حاصل ہو گئی۔ اور نماز میں حضور ہونے لگا۔ اور قرآن میں ان کی استعداد کے موافق لذت حاصل ہونے لگی۔ تو اس جگہ سے ایک سال کے بعد رخصت ہو کر اپنے وطن کو چلے گئے۔

**فصل** خشوع حاصل ہونے کی ترتیب کے بیان میں

آپ فرماتے تھے نماز میں خشوع حاصل ہونے کے لئے جس کے ساتھ آیہ کریمہ

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ هُمْ فِیْ صَلٰوتِهِمْ خَاشِعُوْنَ — تحقیق بڑا بار مُراد اُن ایمان والوں کا جو وہ اپنی نماز میں گڑگڑاتے ہیں۔

میں حکم کیا گیا ہے پہلے یہ ضرور ہے۔ کہ وضو میں دل کو حاضر کرے ورنہ ممکن نہیں ہے، کہ نمازی کا دل نماز میں حاضر ہو اور وضو میں عاجزی کرنیکا مدار اس پر ہے۔ کہ ہاتھ دھونے کے وقت بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے۔ اس کے بعد حدث کے دُور کرنے اور نماز کے جائز ہونے کی نیت اور ترتیب اور موالات کی رعایت دل میں لاوے۔ کیونکہ یہ آغاز ہے ظاہر جسم کے دھونے کا حدث اور خُبث سے جو لوگوں کا نظارہ گاہ



ہے اور ایک نجاست کی دوسری قسم ہے۔ جو انہی جوڑوں کے ساتھ متعلق ہے اور خالص توبہ کے سوا اُن گناہوں کی نجاست کا دور کرنا ممکن نہیں ہے۔ پس جوڑوں کے ملنے اور دھونے میں دل سے توبہ اور رجوع کرے۔ ہر جوڑ کے گناہوں سے جدا جدا مثلاً ہاتھ دھونے کے ابتدا میں یہ لحاظ کرے کہ یا اللہ میں نے تیرے غیر سے ہاتھ دھو لئے۔ اور مسواک کرنے کے وقت دانتوں کے گناہوں سے توبہ کرے۔ اور کلی کے وقت ہونٹوں اور زبان کے گناہوں سے اور ناک میں پانی ڈالنے کے وقت ناک کے گناہوں سے توبہ کرے۔ اور منہ دھونے کے وقت غیر کی طرف توجہ کرنے اور آنکھوں کے گناہ سے توبہ کرے اور ہاتھوں کے دھونے کے وقت قتل کرنے اور چوری اور رشوت ستانی اور خیانت اور نامحرم کو ہاتھ لگانے اور محرمات کو پکڑنے اور مومن کو ایذا دینے سے توبہ کرے۔ مومن کو ایذاء دینا خواہ ہاتھ سے ہو یا ہاتھ کے سوا۔ اور تمام سر کے مسح کے وقت واہی تباہی تفکرات سے توبہ کرے۔ خواہ فکر ذات میں ہو یا صفات وغیرہ میں وہ سوء معرفت کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔ اور کانوں کے مسح کے وقت نامشروع باتوں کے سننے سے توبہ کرے اور پاؤں دھونے کے وقت ان گناہوں سے توبہ کرے۔ جو چلنے کے ساتھ متعلق ہیں۔ اور دین میں ثابت رہنا مانگے۔ اور اسی طرح ہر جوڑ کے دھونے میں گناہوں سے توبہ اور مامور کی توفیق کی طلب کا لحاظ رکھے۔ اور یہ دعاء ماثورہ جس کا وضو کے آخر میں پڑھنا ثابت ہُوا ہے۔ اسی طریق کی طرف راستہ بتاتی ہے۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ — الٰہی کر مجھ کو توبہ کرنے والوں سے اور کر مجھ کو پاکی حاصل کرنیوالوں سے۔

جب نماز کے لئے جاوے تو خیال کرے۔ کہ مناجات کے لئے اپنے مالک کے سامنے جاتا ہوں۔ اور میں اس سے پہلے حضور سے فرار تھا۔ اور اب اُس نے اذان کے ساتھ کہ سچی پکار اور اُس کی طرف بلانے والی ہے۔ اپنی مہربانی کے ساتھ طلب کیا۔ اور بلا مشقت اور کسی دربان کی منت اور وکالت کے سوا طلب فرمایا۔ کہ خود بخود ہماری جناب میں آ کر عرض کرے۔ بردر آمد بندۂ بگریختہ آبروئے خود بعصیاں ریختہ اور نیت میں اختصار کرے یعنی مثلاً یہ خیال کرے کہ اُصلّی فرض ہذا الظہر مثلاً یا اقتدیت بہذا الامام اور دل کی نیت کو اتفاقاً فرض فرماتے تھے۔ اور زبانی نیت کو بدعت اور امام ربانی علیہ الرحمۃ کی رائے بھی یہی ہے۔

اور منیہ کی شرح کبیری میں لکھا ہے۔ کہ زبانی نیت حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت نہیں
ہوئی۔ نہ صحیح طریق اور نہ ضعیف طریق سے اور نہ صحابہؓ سے ثابت ہوئی اور نہ ائمہ اربعہ سے
اسی طرح ہے مفتاح الصلوٰۃ میں اور تکبیر سے آدمی نماز میں داخل ہو جاتا ہے۔ جیسے سلام سے خارج
ہو جاتا ہے۔ چاہیئے کہ اپنی ہمت کو جمع کرکے آپ کو اور باقی ماسوی اللہ کو اللہ تعالیٰ کی کبریائی
کے تحت میں فانی جان کر اللہ اکبر کہے۔ اور کانوں تک ہاتھ اٹھاوے اور فرماتے تھے کہ ہاتھ باندھنے
کے وقت ایسا سمجھے کہ میں اللہ تعالیٰ کے حضور میں سرگوشی کہنے کے لئے کھڑا ہوا ہوں۔ اور میرا سارا
بدن عاجزی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہے۔ پھر معنوں کا خیال کرکے ثنا پڑھے اور خطابول
سے لذت اٹھاوے اس طرح کہ میں اپنے مالک سے باتیں کرتا ہوں جب سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ کہے
تو یہ سمجھے کہ اس کی ذات جمیع شیون سے منزہ اور مقدس ہے اور وَبِحَمْدِكَ کہنے کے وقت یہ سمجھے کہ میں اللہ
تعالیٰ کی صفات ثبوتیہ پر تعریف کرتا ہوں۔ اور جب وَتَبَارَكَ اسْمُكَ کہے تو یہ سمجھے کہ میں اس کے نام
کو مبارک جانتا ہوں۔ اور وَتَعَالٰی جَدُّكَ کہنے کے وقت اس کی ذات کو بلند سمجھے اور وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ سے
یہ سمجھے کہ میں اس کی عبادت میں مخلص ہوں۔ اور اس کے سوا کوئی اس لائق نہیں ہے جس کی عبادت
کی جائے۔ پھر اعوذ پڑھ کر حاسد رجیم سے پناہ پکڑے۔ اور بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر برکت حاصل کرے۔
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ کہہ کر شکر کے دریا میں واصل ہو جاوے اور رَبِّ الْعَالَمِيْنَ کہنے کے وقت یہ سمجھے کہ مجھ کو اور میرے
آباؤ اجداد و جمیع مخلوقات کو اس کی تربیت شامل ہے۔ اور اس کی ربوبیت کے شان کی طرف متوجہ
ہو جاوے۔ اور الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کہہ کر اس کی عام رحمت سے اس کی رحمت خاصہ کا امیدوار بنے اور مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ
کہنے کے وقت اپنے اعمال پر جزا و سزا ملنے سے ڈرے۔ اور اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ کہہ کر اپنا اخلاص ظاہر کرے
اور مخلوق اور دنیا اور شیطان اور نفس سے جو سیدھی راہ سے کھینچ لیتے ہیں اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ
کہہ کر فریاد کرے۔ اور منعم علیہم سے پیغمبر اور صدیق اور شہید اور نیک بختوں کو مراد رکھے اور مَغْضُوْبِ
عَلَيْهِمْ سے وہ لوگ مراد رکھے۔ جو ہدایت کی استعداد نہیں رکھتے۔ اور ضَالِّيْنَ سے وہ مراد رکھے جو باوجود
استعداد کے گمراہ ہیں۔ اور آمین کے ساتھ سوال مذکور کی تاکید چاہیئے۔ یعنی فاتحۃ الکتاب میں جو صفتیں
شمار کرتا ہے۔ ان کے شمار کے وقت ایسا خیال کرے۔ کہ جیسے فقیر سخی کے دروازے پر اس کی سخاوت
کی صفتیں بیان کرتا ہے۔ اس خیال سے کہ اس صفت سے مجھ کو فائدہ مند کرے۔ اسی طرح میں اس کی



عنایات کا امیدوار ہوں۔ اور دل کا کاسہ ہاتھ میں لیکر اللہ تعالیٰ کی صفتوں کا شمار کرتا ہوں اسی طرح
معنوں کا خیال کرکے فاتحہ کے ساتھ ایک سورت ملاوے۔ اور اللہ اکبر کہے یعنے یوں خیال کرے کہ یہ میرا
کھڑا ہونا کب اس کی کبریائی کے لائق ہے۔ اور پیٹھ ٹیڑھی کرکے کھڑا ہوں اس کے حکموں کو قبول کرنیکے
لئے اور سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ کہنے میں اللہ کی عظمت کا لحاظ کرے اور اس کلمہ کو بار بار پڑھے تاکہ جمعیت
ہو جاوے۔ یعنی اس ہیئت میں جو پاؤں کی طرح ہے۔ اس کی عظمت سے ذوق اٹھاوے۔ اور
سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ کہہ کر لذت اٹھاوے۔ اور قومہ اس بات کی دلیل ہے۔ کہ یہ اقرار جو میں نے تنزیہہ اور
عظمت کے ساتھ کیا۔ استقامت رکھتا ہوں۔ اور چونکہ اس کی عظمت پر حمد کرنے کے ادائے حق سے اپنے
آپ کو قاصر سمجھتا ہے اب سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ کہہ کر امیدوار ہو جاوے یعنی سنتا ہے اللہ تعالیٰ اس شخص
کی دعا جو اس کی تعریف کرتا ہے۔ اگرچہ اس کی عظمت کے لائق تعریف کرنا محال ہے پھر کہے رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ
اور اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر سجدہ میں جاوے۔ اور یہ خیال کرے۔ کہ جیسے غلام اپنے مالک کی قدم بوسی کے لئے گر
جاتا ہے۔ اور اس کے قدم چوم لیتا ہے۔ میں اپنے مالک بیچون وچگون کے آگے سجدہ میں جاتا
ہوں اور سجدہ کرنے کے ساتھ جو نفس کو ایک قسم کا فخر آجاتا ہے۔ کہ میں نے عبادت کا حق ادا کر لیا
اس کے دور کرنے کے لئے کہے سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى یعنی میرا مالک اس سے برتر ہے۔ کہ اس کی
عبادت کا حق ایک سجدہ کے ساتھ ادا ہو جاوے۔ اور اسی خیال کے دفع کرنے کے لئے اول اور آخر میں
تکبیر کہے اور اس کی کبریائی اور بلندی کو یاد کرے پھر جلسہ میں بیٹھے اس خیال سے کہ حضور کی ہیبت
سے ہوش باختہ ہو گئے ارشاد ہوا کہ اطمینان کے ساتھ بیٹھ کر عرض کرو۔ یہ عاجز دوسری بار بارگاہ
الٰہی کی عالی شانی دیکھ کر سجدہ میں مشغول ہوے۔ اور قعدہ میں یہ خیال کرے کہ بیٹھنے کی اجازت
پائی ہے اور معنوں کا خیال کرکے اَلتَّحِيَّات پڑھے۔ اور چونکہ اس کچہری میں حضرت صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم کی طفیل حاضر ہوا ہے۔ اس لئے آپ پر درود پڑھنا ضروری ہے۔ اور رخصت کے وقت
اپنے اور اور صاحب حقوق کے لئے دعا کرکے بخشش مانگے۔ اور سلام کہے اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ
اس لئے کہ مناجات کے لئے غائب تھا۔ اب کہ حاضرین کی ملاقات کا وقت آیا۔ تو ان کو اور فرشتوں کو
سلام کہے۔ پھر بلا کم و کاست پڑھے۔
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا یعنی الٰہی تو سب نقصانوں سے پاک اور سب عیبوں سے بری ہے۔

ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ — اور تو ہی سب برائیوں اور بلاؤں سے بچا سکتا ہے تو بابرکت ہے اے عزت اور بزرگی والے۔

پھر یہ دعا پڑھے جس کے پڑھنے کا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے معاذ رضؓ کو ارشاد فرمایا۔

اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَ شُکْرِکَ وَ حُسْنِ عِبَادَتِکَ — یعنی الٰہی میری مدد کر کہ میں تیرا ذکر کروں اور تیرا شکر کروں اور تیری عبادت اچھی طرح کروں۔

پھر آیت الکرسی اور سورۂ اخلاص اور معوذتین ایک ایک بار پڑھے اور تین بار استغفار پڑھے اور تینتیس ۳۳ بار سبحان اللہ اور تینتیس ۳۳ بار الحمد للہ اور چونتیس ۳۴ بار اللہ اکبر اور ایک بار کلمۂ توحید یعنی

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ — یعنی نہیں ہے کوئی عبادت کے لائق اللہ تعالیٰ کے سوا جو اکیلا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

اور اس کلمۂ توحید کو صبح شام کے بعد دس دس بار پڑھے اور یہ اوراد صحیح حدیثوں کے ساتھ حصن حصین اور اذکار نووی وغیرہ میں ثابت ہیں۔ اور اسی قدر مختصر لکھا گیا جو مبتدی کے مناسب حال تھا۔ اور حضور کے لئے بعض شغل جو منتہی موافق کہ میں مبتدی کی طبیعت ان سے پریشان ہو جاتی ہے۔

مَنْ لَّمْ یَذُقْ لَمْ یَدْرِ — یعنی جو شخص مزہ نہیں چکھتا وہ نہیں جانتا۔

اور فرماتے تھے کہ دین کی چار اصل ہیں۔ ایک طہارت اور دوسری فروتنی تیسری عدالت چوتھی جوانمردی۔ عدالت کے لئے قاضی ثناء اللہ پانی پتی کی کتاب حقیقۃ الاسلام کو پسند فرماتے تھے۔ اور فرماتے تھے۔ کہ انسان جن کاموں پیدا کیا گیا ہے۔ وہ بھی چار قسم سے باہر نہیں ہیں۔ ایک منعم کی محبت۔ دوسری سخی کی محبت۔ تیسری بے پرواہ کی محبت چوتھی صاحب کمال کی محبت اور چونکہ بسبب غالب ہونے افعال طبعیہ کے نفس امارہ پر فطرت صحیحہ ظلمانی ہو گئی ہے اس لئے قرآن مجید اس فطرت کے بیان کرنے کے لئے نازل فرمایا جس میں اللہ تعالیٰ ان چہار گانہ محبتوں کو ایک ذات پاک کی طرف جو ان صفتوں کا مجمع ہے مختلف طریقوں کے ساتھ کھینچتا ہے۔ کبھی اپنے انعام یاد دلا کر اور کبھی اپنا صمد ہونا بیان کر کر اور کبھی اپنا کمال ظاہر کر کر۔ اور تین پردے ہیں جو اس راہ سے روکتے ہیں۔ طبیعت کا پردہ۔ رسم کا پردہ اور جہالت کا پردہ اور فرماتے تھے۔



کہ تذکیر الاخوان کا نسخہ جو تقویۃ الایمان کا دوسرا باب ہے۔ رسوم نامشروعہ کی جڑ کاٹنے کے لئے کافی ہے اور حصن حصین کی دعاؤں کا استعمال وافی اور فرماتے تھے۔ رسم وہ کام ہے۔ جو شرعی دلیل کے سوا رواج پا جاوے۔ اور طبیعت کے پردہ کے لئے امام حجۃ الاسلام کی کتاب میں جیسے احیاء العلوم اور کیمیائے سعادت پسند کرتے تھے۔ اور سوء معرفت کے پردے کا علاج توحید کی کتابیں ہیں۔ اور فرماتے تھے کہ دین میں تحریف واقع ہونے کے نو سبب ہیں۔ ایک سستی ہے دوسرے روایت نہ کرنا اپنے دین والے سے اور سلف کی تابعداری نہ کرنا تیسرے منکرات کا پھیلنا چوتھے علم والوں کا حق کہنے سے چپ کر جانا اور وہاں سے ہجرت نہ کرنا پانچواں تعمق۔ چھٹا تشدد ساتواں بلا دلیل شرعی کسی کام کو اچھا سمجھنا آٹھواں رسول کی تابعداری کرنا نواں ایک دین کا دوسرے دین میں ملجانا۔ اور فرماتے تھے۔ جو کام کہ شریعت میں ضروری ہے۔ اور شریعت کے بہت حکموں کا اس پر مدار ہے۔ اور وہ سبب ہے بہت مفتریہ کے اٹھانے کا یہ ہے۔ کہ جن کاموں سے شرع نے روکا ہے۔ ان کے وسیلوں کو بند کیا جاوے۔ اور جن کاموں کا شرع نے حکم دیا ہے۔ ان کے وسیلوں کو رواج دیا جاوے۔ اور فرماتے تھے کہ دین اسلام میں مراتب کی نگہبانی ہے۔ ہر وقت میں کیا تعلیم میں اور کیا تعلم وغیرہ میں اور فرماتے تھے عبادت پر اس حیثیت سے کہ وہ عبادت ہے اجرت لینا جائز نہیں ہے۔ اور فرماتے تھے۔

مَنْ فَسَّرَ الْقُرْاٰنَ بِرَاْیِہٖ فَلْیَتَبَوَّاْ مَقْعَدَہٗ مِنَ النَّارِ — جس نے قرآن کی تفسیر اپنے فکر کے ساتھ کی۔ وہ بنا وے اپنا مکان آگ میں۔

یہ وعید اس شخص کے حق میں ہے جو بدون واقف ہونے کے لغت پر اور شرح غریب اور اسباب نزول پر بقدر ضرورت کے اور بدون واقف ہونے ناسخ اور منسوخ کے اور آثار صحابہ اور تابعین کے تفسیر کرے۔ اور فرماتے تھے فرقہ ناجیہ اور فرقہ ضالہ میں مابہ الامتیاز یہ امر ہے کہ فرقہ ناجیہ ظاہر نصوص پر اور اس دلالت اور اشارت پر کہ ظاہر نص کے حکم میں ہے عمل کرتے ہیں۔ اور جمہور صحابہؓ کے طریق کو اپنا معمول بہ مقرر کرتے ہیں۔ بخلاف باقی گمراہ فرقوں کے اور فرماتے تھے جس قول اور فعل کا باوجود سبب کے موجود ہونے اور مانع کے نہ ہونے کے قرون ثلاثہ میں رواج نہیں ہوا نہ اس قول کا اور نہ اس فعل کا اور نہ اس کے نظیر کا تو وہ بدعت ہے۔ اور یہ قاعدہ ایسا محکم الاساس ہے۔ جو مقدم ہے قیاس کے سب قسموں پر اور سابق ہے سب عموم اور اطلاقات پر اور اکھیڑنے والا ہے۔

ساری بدعتوں کو اور فرماتے تھے۔ وہ کام جس کی طرف شرع کے کاموں میں کوئی کام محتاج ہو اگرچہ وہ قرون ثلثہ کے بعد ظاہر ہو وہ بدعت نہیں ہے۔ بلکہ اسے شرعی کام کے حکم میں ہے اور فرماتے تھے۔ آخری وصیت جو حبیب اللہ قندہاری علیہ الرحمۃ نے مجھ کو کی۔ یہ تھی۔

إِذَا رَأَيْتَ شُحًّا مُطَاعًا وَهَوًى مُتَّبَعًا وَإِعْجَابَ كُلِّ ذِي رَأْيٍ بِرَأْيِهٖ فَعَلَيْكَ بِنَفْسِكَ وَدَعْ أَمْرَ الْعَامَّةِ

یعنی جب تو دیکھے کہ بخل کے لوگ تابعدار ہیں اور خواہشوں کے پیرو اور ہر ایک شخص اپنی عقل پر فریفتہ ہے تو تو اپنی جان کو بچا اور لوگوں کے کام کو چھوڑ۔

اور فرماتے تھے۔ کہ فجر کی نماز کے بعد میں نے رب العالمین کو خواب میں دیکھا کہ سورۃ فاتحہ کی تلاوت اور اس کے بہت ورد کرنے کے ساتھ ارشاد فرماتے ہیں اور اس سورۃ کی فضیلت میں جس قدر حدیثیں ہیں۔ ان سب کو لکھ کر میرے سامنے رکھ دیا۔ اور یہ واقعہ ملک سواد کا ہے۔ اور سکندرپور کے باغ میں جو ہزارہ کے علاقہ میں ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے فجر کی نماز کے بعد یہ القا ہوا کہ ایمان کی لذت حاصل نہیں ہوتی۔ جب تک ظالموں کی طرف مائل ہونے سے پرہیز کیا جاوے یعنی اس آیت کریمہ کا مضمون الہام ہوا۔

وَلَا تَرْكَنُوا إِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ اور نہ جھکو طرف ان کی جو ظالم ہیں پھر لگیگی تم کو آگ۔

اور ظالم کی تعریف ان لفظوں سے معلوم کرائی۔

وَالظَّالِمُوْنَ هُمُ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ أَمْرِ رَبِّهِمْ ثُمَّ لَا يَتُوْبُوْنَ ۔

یعنی ظالم وہی ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ارشادوں کی مخالفت کرتے ہیں۔ اور باز نہیں آتے۔

اور جن لوگوں کی صحبت اختیار کرنی چاہئے۔ ان کو اس مضمون کے ساتھ آگاہ کیا۔

وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ

اور ٹھہرا اپنے نفس کو ان کے ساتھ جو پکارتے ہیں اپنے رب کو صبح شام چاہتے ہیں رضامندی اس کی۔

اور فرماتے تھے کہ الہام ہوا۔

فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ

پھر جب ہم پڑھنے لگیں تو ساتھ رہ اس کے پڑھنے کے پھر مقرر ہمارا ذمہ ہے اس کو کھول بتانا۔

یعنی جو کچھ الہام ہوتا ہے۔ اس کے لفظ یاد رکھ۔ اور اس کا بیان کرنا اور تفسیر ہمارا ذمہ ہے



اور فرماتے تھے الہام ہوا۔

وَأَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ الآیہ

یعنی اور جو شخص کہ ڈرا اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے۔

اور یہ بھی الہام ہوا کہ ہمیشہ بدل خود مطالعہ کردہ باش مبادا کدورتے از ما سوے بنشیند یعنی ہمیشہ اپنے دل میں جھانکتے رہو۔ ایسا نہ ہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کدورت بیٹھ جاوے۔

اور شہر دہلی میں یہ الہام ہوا۔

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

یعنی اور مت پھیلا اپنی آنکھیں طرف اس کی کہ فائدہ دیا ہم نے ساتھ اس کے بھانت بھانت لوگوں کو زندگانی دنیا کی تازگی سے۔

اور باغ سکندریہ میں یہ الہام ہوا۔

قُلْ لِأَزْوَاجِكَ وَأَوْلَادِكَ وَأَتْبَاعِكَ قُوْمُوْا لِلّٰهِ قَانِتِيْنَ

یعنی کہدے اپنی بیبیوں اور اولاد اور تابعداروں کو کہ کھڑے ہو جاؤ اللہ کے لئے تابعدار ہو کر۔

اور اس کے آخر میں یہ الہام ہوا۔

أَنَا جَلِيْسُكَ وَأَنِيْسُكَ فَلَا تَحْزَنْ

یعنی میں تیرا مددگار ہوں تو غم نہ کھا۔

اور یہ بھی الہام ہوا۔

وَلَا تَنْسَ مَا أَوْدَعْتُ فِيْ قَلْبِكَ فَإِنَّ رُؤْيَا الْمُؤْمِنِ جُزْءٌ مِّنْ سِتَّةٍ وَأَرْبَعِيْنَ جُزْءًا مِّنَ النُّبُوَّةِ

یعنی جو تدبر اور تفکر قرآن کا تیرے دل میں ڈال دیا ہے۔ اس کو مت بھول کیونکہ مومن کا خواب ایک حصہ ہے نبوت کے چھیالیس حصوں میں سے۔

اور فرماتے تھے۔ دہلی میں یہ الہام ہوا۔

وَلَا تُطِعْ مَنْ أَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوَاهُ وَكَانَ أَمْرُهٗ فُرُطًا

اور فرمانبرداری نہ کر اس شخص کی جو غافل کیا ہم نے اس کے دل کو اپنی یاد سے اور پیچھے پڑا اپنی خواہش کے اور ہے کام اس کا حد سے بڑھا ہوا۔

یعنی غافلوں کی غفلت میں پیروی نہ کر۔ اور یہ بھی القا ہوا۔

كُنْ فِي النَّاسِ كَأَحَدٍ مِّنَ النَّاسِ

یعنی ہو تو لوگوں میں جیسے دوسرے لوگ ہیں۔

اور القا ہوا اگر وقتے غفلت شد تدارک آں وقت دیگر لازم ست یعنی اگر ایک وقت غفلت ہوجاوے تو دوسرے وقت میں اس کا تدارک لازم ہے۔ اور فرماتے تھے۔ حدیث میں آیا ہے

| | |
|---|---|
| اِذَا رَاَیْتَ شُحًّا مُّطَاعًا وَّھَوًی مُّتَّبَعًا | یعنی جب تو دیکھے بخل کی تابعداری کی ہوئی اور خواہش |
| وَّاِعْجَابَ کُلِّ ذِیْ رَاْیٍ بِرَاْیِہٖ فَعَلَیْکَ | کی پیروی کی ہوئی اور پسند کرنا ہر مرد کا اپنی رائے کو تو |
| بِاَمْرِ نَفْسِکَ وَدَعْ اَمْرَ الْعَامَّۃِ | تو اپنی جان کو بچا اور لوگوں کو چھوڑ۔ |

پس اس حدیث میں اور آیت کریمہ

وَاْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ وَانْہَ عَنِ الْمُنْکَرِ — یعنی حکم کر ساتھ بھلائی کے اور منع کر بری بات سے۔

میں تطبیق اس طرح ممکن ہے۔ کہ جب یقین ہو جاوے۔ کہ مخلوقات راہ پر نہیں آتی۔ اور مجھ کو بھی راہ سے کھینچتے ہیں۔ اور اندھیرے ہجوم کرتے ہیں۔ تو اس وقت تنہائی اور گوشہ نشینی بہتر ہے۔ اور اگر جانتا ہے۔ کہ میرا فائدہ ان کو پہنچتا ہے مجھ کو ان کا ضرر نہیں پہنچتا تو اس وقت امر معروف اور لوگوں میں ملا جلا رہنا بہتر ہے۔ اور فرماتے تھے۔ وہ شغل اور مقام اور مرتبہ کہ اللہ تعالیٰ کی یاد سے غافل کرے۔ وہ استدراج ہے۔ اور گمراہی اور فرماتے تھے۔ تین بار الہام ہوا۔

| | |
|---|---|
| وَلِلّٰہِ عَلَی النَّاسِ حِجُّ الْبَیْتِ مَنِ | اور واسطے اللہ کے ہے اوپر لوگوں کے حج کرنا بیت اللہ |
| اسْتَطَاعَ اِلَیْہِ سَبِیْلًا | کا جو طاقت رکھے طرف اس کی راہ کی۔ |

اور فرماتے تھے۔ الہام ہوا۔

وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی — یعنی اور البتہ جلدی دیگا تجھ کو رب تیرا پھر تو خوش ہو جاویگا

اور فرماتے تھے الہام ہوا۔

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ — یعنی کیا نہیں کھولا ہم نے سینہ تیرا۔

اور دہلی میں جو غدر مچ گیا تھا۔ اور ہر ایک نے وہاں سے نکلنا چاہا۔ تو فرمانے لگے۔ کہ ہم تو نہیں جاتے۔ جو ہونا ہوگا ہو جاویگا۔ شاید کہ یہ اللہ تعالیٰ کا امتحان ہو اور امتحان کے وقت یا تو آدمی عزیز ہو جاتا ہے۔ یا ذلیل۔ ان دنوں میں آپ بیمار تھے۔ اپنی جگہ پر بیٹھے فرماتے تھے کہ یہ فتنوں کے دن ہیں۔ ہر ایک شخص کو توبہ کرنا اور خدا کی طرف رجوع کرنا لازم ہے اور ہر وقت



تجدید توجہ کا ارشاد فرماتے۔ اور ان دنوں میں شیخ نجم الدین کبریٰ کی آپ نے حکایت بیان فرمائی کہ فتنوں کے دنوں میں انہوں نے اپنے مریدوں کو رخصت کر دیا۔ کہ اپنے اپنے وطنوں میں چلے جاؤ۔ مریدوں نے عرض کیا۔ کہ ہم آپ کی سواری کے لئے گدھا لاویں۔ فرمایا ہم تو نہیں جاتے۔ پس وہاں ہی شہادت کے ساتھ مشرف ہوئے۔ اور عید فطر کے بعد فقیر جو گھر کی طرف رخصت ہوا۔ تو لاہوری دروازہ کے باہر آ کر شاہدرہ تک تشریف لائے شہر سے نکلتے وقت ایک سقا پانی کی مشک بھر کر شہر کے اندر داخل ہوتا ہوا ہم کو ملا تھا میں نے عرض کی کہ اس قسم کا تفاؤل بھی مسنون ہے۔ یا صرف بات سن کر فرمایا۔ غالباً یہ بھی جائز ہوگا اور رخصت کے وقت میں نے وصیت طلب کی فرمایا

اُوْصِیْکُمْ بِتَقْوَی اللّٰہِ — یعنی تجھ کو وصیت کرتا ہوں اللہ تعالےٰ سے ڈرنے کی

ایک معتبر آدمی سے منقول ہے۔ کہ عین ہنگامۂ غدر میں جو لوگ اپنا تفرقہ اور اسباب کے نقصان اور عیال کے خراب ہونے کی حکایت کرتے۔ اور ہر آدمی اندیشہ کرتا۔ اور کوئی تدبیر کرتا فرماتے مجھ کو تو ایک فکر ہے۔ کہ ایسا نہ ہو کہ اپنے مالک کی یاد کے بغیر جان جان آفرین کے حوالہ کروں۔ اور غفلت میں روح اڑ جاوے سبحان اللہ اللہ تعالےٰ کے محبوبوں کا معاملہ ہی اور ہے ؎

علی الصباح کہ مردم بکار و بار روند — بلاکشان محبت بکوئے یار روند

ایک شخص کو میں نے لاہور میں ترغیب دیکر بھیجا۔ اس شخص کو آپ نے اپنی صحبت کے ساتھ مشرف کرنے کا اشارہ کیا۔ وہ حیلے بہانے بنانے لگا۔ آپ نے فرمایا کہ عبداللہ مرغی است ہر گاہ خواہد پرید ہر کس دست خواہد مالید یعنے عبداللہ ایک پرند کی طرح ہے جب اڑ جایگا تو ہر ایک شخص افسوس کے ہاتھ ملتا رہ جاویگا سبحان اللہ آپ کی اس بات کے تہ تک پہنچنا ہر ایک شخص کو دشوار ہے۔ بلکہ بعض نافہموں کو یہ بات آپ کی ناگوار معلوم ہوتی ہے۔ لیکن حقیقت میں یہ ایسی بات ہے۔ جو سونے کے پانی کے ساتھ لکھنی چاہئے ؎

ہر دو عالم قیمتِ خود گفتۂ — نرخ بالا کن کہ ارزانی ہنوز

سکندر پور کے باغ میں آپ نے ایک دن فرمایا کہ اللہ تعالےٰ نے محض اپنی عنایت کے ساتھ

اس عاجز کے دل میں یہ القا فرمایا ہے اور مقصود اعلیٰ کا راہ دکھایا ہے کہ ملت اسلام بلکہ سب پاک دینوں میں صبر جیسا اور کوئی کام نہیں ہے آیت کریمہ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ الآیات میں اپنی معیت کو صبر کرنے والوں کے ساتھ مختص فرمایا۔ اور صلوٰۃ اور رحمت اور ہدایت یابی کو صبر کے ساتھ باندھ دیا۔ انبیاء اور رسل علیہم الصلوٰۃ والسلام کی عصمت کا پرتو جو وہ پہلے پچھلے گناہوں کا معاف ہو جانا ہے صبر کرنیوالوں پر ڈالا۔ پس اس سعادت کے حاصل ہونے کے لئے اس حدیث کو مد نظر رکھنا چاہیئے

كُنْ فِي الدُّنْيَا كَأَنَّكَ غَرِيْبٌ أَوْ عَابِرُ سَبِيْلٍ وَعُدَّ نَفْسَكَ مِنْ أَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ
یعنی رہ تو دنیا میں مسافر کی طرح یا جیسے راہ گذر اور شمار کر اپنے نفس کو قبر والوں میں سے۔

کیونکہ یہ حدیث طول امل کی جڑ کاٹنے کے لئے کافی علاج ہے۔ اور ایک دوسری حدیث کو اس کے ساتھ ملالینا چاہیئے۔ جو یہ ہے۔

مَا لِيْ وَلِلدُّنْيَا وَمَا أَنَا وَالدُّنْيَا إِلَّا كَرَاكِبٍ اسْتَظَلَّ تَحْتَ شَجَرَةٍ ثُمَّ رَاحَ وَتَرَكَهَا
یعنی مجھ کو دنیا سے کیا علاقہ میری اور دنیا کی تو ایسی مثال ہے جیسے سوار کہ اس نے آرام کیا ایک درخت کے نیچے پھر چلدیا اور اس درخت کو چھوڑ دیا۔

پس رہنے کا اسباب مسافر کو بنانا نہیں چاہیئے۔ اور کوچ کرنے کے اسباب کی تیاری میں مشغول رہنا چاہیئے۔ اور ان دونوں آیتوں کے مضمون کو زیر نظر رکھنا چاہیئے۔

إِنَّمَا مَثَلُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ أَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْأَرْضِ مِمَّا يَأْكُلُ النَّاسُ وَالْأَنْعَامُ حَتّٰى إِذَا أَخَذَتِ الْأَرْضُ زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ وَظَنَّ أَهْلُهَا الآیۃ
یعنی دنیا کے جینے کی وہی کہاوت ہے جیسے ہم نے پانی اتارا آسمان سے پھر رل مل گئی ساتھ اس کے روئید گی زمین کی جو کھاویں آدمی اور جانور یہاں تک کہ جب پکڑے زمین نے چمک اور آراستہ ہوئی اور گمان کیا زمین والوں نے آخر آیت تک۔

اِعْلَمُوْا أَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ وَّزِيْنَةٌ وَّتَفَاخُرٌ بَيْنَكُمْ وَتَكَاثُرٌ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ
اور یعنے جان رکھو کہ دنیا کا جینا یہی ہے کھیل اور تماشا اور بناؤ اور بڑائیاں کرنی آپس میں اور بہتایت ڈھونڈنی مال کی اور اولاد کی

جب ماسوائے اللہ سے اعراض نظر آنے لگے تو اس کے شکر میں مشغول ہووے۔

وَاشْكُرُوْا لِلّٰهِ إِنْ كُنْتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ
یعنی اور شکر کرو اللہ تعالےٰ کا اگر ہو تم اسی کی بندگی کرتے۔



پس شکر اور صبر کے جمع کرنے میں تمام دین حاصل ہو جاتا ہے۔

فَأَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا قَدْ أَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا
یعنی پھر سمجھ دی اس کو برائی اس کی کی اور پرہیز گاری اس کی کی۔ مراد کو پہنچا جس نے اُس کو سنوارا اور نامراد ہوا جس نے اُس کو خاک میں ڈالا۔

فجور اور تقوی کے الہام کے بعد نفس کی خلاصی اس کے پاک کرنے میں ہے صبر اور شکر کے ساتھ جیسا کہ ناشکری کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰهَا
یعنی جھٹلایا ثمود نے صالح علیہ السلام کو بسبب سرکشی اپنی کے۔

اس سعادت عظمیٰ کے حاصل ہونے کے بعد یہ خوف ہوتا ہے۔ کہ سالک فخر میں نہ آجاوے اس کا علاج یہ ہے کہ آیت

لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا
یعنی نہیں کوئی معبود اللہ کے سوا پھر بنا اسی کو کارساز

کے مضمون میں غور کرے۔ اور ہر چند ماسوے اللہ سے اعراض اور اللہ کے ذکر پر قدرت ہو جاوے۔ پر یہ حالت اعتبار کے لائق نہیں ہے جب تک ظلم نہ چھوڑے کریمہ

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ
یعنی اللہ راہ نہیں دیتا بے انصاف لوگوں کو

اور کریمہ

وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ إِلَّا خَسَارًا
یعنی اور نہیں زیادہ کرتا ظالموں کو مگر ٹوٹا میں

یہ صاف مذکور ہے۔ اور ظلم سب مامور چیزوں کے چھوڑنے اور منہیات کے استعمال کرنے کو شامل ہے۔ اور ظلم کے چھوڑنے کے بعد بھی اگر ایمان کی لذت میں کوئی قصور دیکھے تو اس کا سبب اس آیت سے سمجھے۔

وَلَا تَرْكَنُوْا إِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ
یعنی اور مت جھکو طرف ظالموں کے پھر لگیگی تم کو آگ۔

جب تک ظالموں کی طرف مائل ہونے کو نہ چھوڑے تاہنوز اس راہ میں قدم نہیں ٹکایا۔ اور ان سب بیماریوں کا علاج اس آیت میں فرمایا۔

وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا
یعنی اور کھول کھول کر پڑھ قرآن کو صاف۔

اور غرور کے علاج میں یہ الہام ہوا۔

فَلَا تُزَكُّوْآ اَنْفُسَكُمْ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى سو مت بولو اپنی ستھرائیاں وہ خوب جانے جو بچ چلا۔

اور دو چیزوں کے بارے میں بہت کوشش فرماتے۔ حضور نماز کے باب میں اور کلام اللہ کے تدبر کے باب میں۔ اور فرماتے تھے۔ کہ الحمد للہ میرا بال بال قرآن مجید کی محبت سے بھرا ہوا ہے۔ اور کبھی کبھی لوگوں کی سستی میں نظر فرما کر فرماتے۔ سبحان اللہ لوگ اشعار غریبہ کو یاد کرتے ہیں۔ اور علوم فلاسفہ میں باریک بینیاں کرتے ہیں اور اللہ کی کلام کو پیٹھ کے پیچھے ڈال رکھا ہے ؎

پری نہفتہ رخ و دیو در کرشمہ و ناز بسوخت عقل ز حیرت کہ ایں چہ بوالعجبی ست

اور میں اور میرا دینی بھائی حیات گل جو کبھی کبھی حال کے مطابق فارسی شعر پڑھتے تو آپ فرماتے کہ اس کے بعد جو حال کے مطابق بات کرو قرآن مجید سے کرو۔ اور تعجب کے وقت بلند آواز سے اللہ اکبر کہنے میں بہت کوشش فرماتے۔ اور فرماتے تھے کہ یہ سنت صحابہ میں جاری تھی۔ اور مدت سے مر گئی ہے۔ پہلے پہلے جب ملاقات ہوئی تو کبھی کبھی اکیلے جنگل میں عاشقانہ بیت سن کر لذت اٹھاتے۔ دوسری بار جو پھر ملاقات کا اتفاق ہوا تو سننے کے لئے قرآن مجید معین تھا۔ اور بیت سننے موقوف فرمادئے تھے۔ اور فرماتے تھے میں نے عہد کرلیا ہے۔ کہ اپنے مالک کی کلام کے سوا کسی کی کلام کے ساتھ اپنے دل کو آرام نہ دونگا۔ دہلی میں مولوی فخر الدین علیہ الرحمۃ کے خاندان کے قوالوں میں سے ایک شخص نے آپ کی اجازت کے سوا خوش آواز کے ساتھ ایک غزل پڑھی۔ بے ذوق ہو کر چپ ہو رہے۔ اس کے جانے کے بعد فرمایا۔ اس کی غزل نے کچھ لذت نہ دی۔ اور ایسی غزلوں کا سننا قرآن مجید کی لذت کو کھینچ لیتا ہے اور راستے میں امام ربانی کی قبر پر جو راستے سے تین کوس کے فاصلے پر واقع ہے ہم گئے مولوی صدر الدین سرہندی صاحب ایسی مزاروں پر جانے سے منع کرنے میں بہت مبالغہ فرماتے تھے کیونکہ وہاں بدعات کا ہجوم ہوتا ہے۔ جیسے گنبد اور چراغ وغیرہ اور ایسی مزار پر جانا جائز نہیں۔ جہاں یہ بدعتیں موجود ہوں جیسے اس ولیمہ کی دعوت میں جانا جائز نہیں ہے۔ جہاں ڈھول ڈھمکا ہو۔ جواب میں آپ نے فرمایا یہ قیاس قیاس مع الفارق ہے کہ ولیمہ میں تو وہی لوگ منہیات کے مرتکب ہوتے ہیں جو صاحب ولیمہ ہیں اس لئے وہ زجر اور توبیخ کے لائق ہیں اور اس جگہ ان حضرتوں نے تو لوگوں کو بدعتوں کا حکم نہیں دیا پس اپنے کو اس عذر کے ساتھ زیارت سے ہٹانا اور ان کو



دعا کے فائدے سے محروم کرنا مناسب نہیں ہے۔ پھر وہاں گئے اور اس قدر کھڑے ہو کر دعا کی۔ کہ مجھ کو کھڑے ہونے کی طاقت نہ رہی۔ وہ ایسی حالت تھی۔ جس کو میں بیان نہیں کرسکتا۔ لیکن چونکہ ان کی حالت کا پرتو تھا۔ اس لئے وہ برقرار نہ رہا۔ اور سب حضرتوں کی مزاریں جیسے خواجہ محمد زبیر اور خواجہ محمد معصوم وغیرہ ہم نے دیکھیں اور کھڑے ہو کر دعائیں کیں مگر خواجہ محمد حجۃ اللہ کے روضہ پر جو قدرے فاصلہ پر تھا نہ گئے۔ اس لئے کہ آپ بیمار تھے۔ دور سے دعا کی اور راستہ میں فرمایا فنا فی اللہ کی علامت یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی چیز کے ساتھ اکتفا نہ کرے۔ اگرچہ وہ کس قدر لذیذ ہو۔ اور یہ مطلب نہیں ہے کہ لذت والی چیزوں کی لذت نہیں آتی۔ اور فرماتے تھے۔ کہ اخوند حبیب اللہ فرماتے تھے کہ معیت کا مراقبہ مجھ کو سب مراقبوں سے پسند آتا ہے۔ اور فرماتے تھے کہ اخوند کی طبیعت میں اس قدر انکسار غالب تھا کہ لوگوں کو تاثیر کرتا تھا اور دہلی میں فرماتے تھے کہ اخوند صاحب ربانی عالموں میں سے تھے مولانا ولی اللہ اور شاہ عبد العزیز وغیرہ رحمہم اللہ تعالیٰ کی طرح اور فرماتے تھے۔ مجھ کو الہام ہوا تھا۔ کہ دین کے مشکل مسئلوں کا ان سے استفسار کیا کرو یہاں تک کہ جو مشکل اور صعوبت کہ دین میں پیش آتی اس کا میں ان سے سوال کرتا اور آپ جواب دیتے۔ اور ان مسائل کا ایک مجموعہ بن گیا تھا۔ اور فرماتے تھے مجھے الہام ہوا ہے۔ کہ قرآن مجید میں فکر کرنے کے لئے فوز الکبیر فی اصول التفسیر کا مطالعہ کیا کروں۔ اور کابل و غزنی کے گرد و نواح کے ملا جو علم حدیث سے بے بہرہ تھے۔ اور ایک عمر انہوں نے عقلی فنون اور فلسفی دقیقوں میں برباد کی ہوئی تھی اور بعضوں نے فقط فقہ کی ہر طرح کی روایتیں حاطب لیل کی طرح جمع کی ہوئی تھیں اور دینی تحقیقوں سے بالکل ناواقف تھے۔ انہوں نے شورش کے ساتھ سر اٹھایا۔ اور جوش و خروش کے ساتھ جنگ و جدل کے لئے پیش آئے۔ اور تکفیر اور تضلیل کے ساتھ زبان کو کھولا۔ اور ایک لشکر آپ کے سر پر کھینچ لائے لیکن اس سبب سے کہ آپ کے مخلص تابعداروں اور مریدوں کی ایک جماعت سنت کے زندہ کرنے پر متفق اور ملت پر حریص تھی اور مذاق ایمان کے ساتھ ذکر الٰہی کی حلاوت چکھ چکی تھی۔ اور بعض غلبہ حال کی وجہ سے مجذوب ہوگئی تھی۔ اور بعض فنا کے مقام اور سلوک کے مقامات کی انتہاء کو پہنچ چکی تھی۔ اور سنت سنیہ کی تابعداری اختیار کرچکی تھی یہ سب ان کے مقابلہ کو تیار ہوگئے جب وہ مقابلہ نہ کرسکے۔ تو ناچار بھاگ گئے اور دغا اور فریب اپنا

دستاویز ٹھہرایا یعنی امیر کو کہنے لگے۔ کہ یہ شخص امیر بننے کا داعیہ رکھتا ہے۔ اور ملک گیری کا پختہ ارادہ کر چکا ہے لہذا قاضی عبدالکریم جان کے کہنے کے موافق جو وہ آپ کے مریدوں میں سے ایک مرید تھا اور عالم مدقق اور ذی فنون اور موحد کامل تھا۔ امیر کابل کے پاس گئے۔ مجمع میں ملاؤں نے رنگارنگ کی باتیں اور طرح طرح کے بہتان آپ کے ذمہ لگائے۔ جو سب کے سب واہیات ہیں از انجملہ ایک شخص بولا کہ یہ شخص رفع سبابہ کرتا ہے۔ امیر بولا ہم بھی رفع سبابہ کرتے ہیں وہ بدمعاش بولا تو بھی برا کرتا ہے آپکا ہمشیرہ زادہ قسم کھا کر کہنے لگا۔ کہ میں نے اُن سے سُنا ہے کہ کہتے تھے وہ ارادت کہ میں مولانا اسمٰعیل شہید کے حق میں رکھتا ہوں بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ نہیں رکھتا امیر بولا چھوڑ دے یہ کلمہ کفر نہیں ہے۔ غرض ہرچند امیر کو معلوم تھا کہ یہ شخص سچا ہے لیکن علماء کے شورش سے ڈر کر بولا۔ کہ مصلحت یہی ہے۔ کہ آپ یہاں سے نکل جاؤ۔ اور میں اُٹھ کھڑا ہوا۔ اور فرماتے تھے کہ اس وقت مجھ پر ایسی حالت طاری تھی۔ کہ لوگ اللہ کی عظمت اور کبریائی کے سامنے مجھ کو خس و خاشاک کی طرح نظر آتے تھے۔ اور اس مجلس میں اللہ اکبر کہنے کے سوا اور کوئی لفظ میری زبان پر جاری نہ تھا اور فرماتے تھے جب میں اُٹھنے کے لئے تیار ہوتا امیر کے ملازم کہتے ٹھیر جاؤ یہاں تک کہ شورش کم ہو جاوے اور مخلوقات کا اس قدر ہجوم تھا کہ قیاس میں نہیں آتا۔ وہ لوگ جس کو ہمارے مریدوں میں سے دیکھ لیتے۔ اس کو مارتے۔ اور ایذا پہنچاتے۔ جب فتنہ فرو ہو گیا ہم ہمراہ ہو کر ہجوم سے نکل گئے اس جگہ سے ملک سواد میں اخوند صاحب کے پاس پہنچے۔ جیسے مذکور ہو چکا۔ اور فرماتے تھے کہ مصیبت کے دنوں میں بہت مصیبتیں جن کا آیت وَلَنَبْلُوَنَّکُمْ میں وعدہ دیا گیا ہے وارد ہوئی تھیں چنانچہ سواد میں بہت دن گذر گئے۔ کہ سب یار بھوکے تھے اور دشمنوں کا خوف ہر جگہ اس قدر تھا کہ سوا قتل کے نہ چھوڑینگے۔ اور عیال کی تنگدستی اس قدر تھی۔ کہ معاش کی کوئی وجہ مقرر نہ تھی اور کابل اور غزنی کے والیاں سخت سخت پیغام بھیجتے تھے۔ کہ دیکھیو برف موقوف ہونے کے بعد تمہارا انتظام کرتے ہیں ایکدفعہ ہزارہ میں کچھ خرچ اور کچھ نسخے کسی حدیث کی کتاب کے جو بڑے شوق سے پیدا ہوئے تھے۔ انھوں نے بھیجے وہ خرچ اور کتابیں خیبر میں پہنچ کر لٹ گئیں جب خبر پہنچی تو فقیر بھی وہاں موجود تھا ہم بہت غمناک ہوئے۔ لیکن آپ کے دل پر ہمارے خیال میں ذرا بھی غم اور اندوہ نہ تھا۔ بلکہ اگر کوئی حادثہ ذکر کیا جاتا۔ تو آپ کی طبیعت میں ملال آجاتا۔ کہ اللہ جل جلالہٗ کی شکایت کرتے ہو اور



فرماتے تھے۔ بندے کو اپنی خواہش سے کیا کام کہ یہ کر یا وہ کر یہ تو خدائی دعویٰ ہے کہ کہے ایسا ایسا چاہیئے۔ اور حافظ کے اس بیت کو پسند کرتے تھے ؎

قند آمیختہ با گل نہ علاج دل ماست بوسۂ چند برآمیز بدشنامی چند

اور فرماتے تھے کہ اگر لطائف کا شغل وسیلہ جان کر کرے تو جائز ہے اور اگر مقصود جانے تو بدعت ہے اور اسم ذات کی تلقین میں ان کا طریق تمام مشائخ کے طریق سے جدا تھا اور جوش بھی علیحدہ خصوصاً لطیفہ خفی بہت جوش کے ساتھ آتا۔ جب قلب کے لطیفے کا سبق دیتے تو فرماتے۔ کہ اپنے دل کو ایک ریت کا ڈھیر خیال کر کے اسم ذات کو ریت کے ہر دانہ سے نکالو اور لطیفہ قالب یعنے سلطان الذکر میں بھی آپ جدا طریق سکھلاتے۔ کہ اپنے تمام جسم کو ایک ریت کا ڈھیر تصور کر کے اسم ذات کا ذکر کرو اور سورہ فاتحہ کے پڑھنے میں بہت کوشش فرماتے معنوں کے لحاظ اور آیتوں کو بار بار پڑھنے کی شرط کے ساتھ اور وصیت کرتے تھے۔ کہ اپنے تابعداروں میں سے ہر ایک شخص کو سکھلاؤ۔ اور چشتیہ کے ذکروں میں سے اللہ الصمد کے ذکر کو بلحاظ معنے بہت مفید جانتے تھے۔ اور دورہ کا طریق جو بعض لوگوں کو سکھلاتے۔ تو فلک چہارم کی سیر یا فوق عرش کی سیر پر دلالت نہیں کرتے تھے۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کی صفتوں یعنے سمیع بصیر قدیر علیم وغیرہ میں فکر کرنے کی تاکید فرماتے۔ اور مریدوں کے کشف سے ڈرتے تھے۔ کیونکہ یہ بعض لوگوں کے حق میں مجازی فیض سے روک ہو جاتا ہے۔ اور اگر کوئی شخص ذکر کے وقت حرکت یا چیخیں یا اضطراب کرتا تو اس کو زجر کے ساتھ منع فرماتے ایک دن فقیر نے سوال کیا۔ کہ یہ شخص رعشہ والوں کی طرح حرکت کرتا ہے۔ اور آپ زجر کے ساتھ منع فرماتے ہیں فرمایا کہ شاید ہوائے نفسانی کا شائبہ اس کے ساتھ نہ ملجاوے۔ اور ظالموں اور ان کے متعلقین کے کھانے سے پرہیز کرتے۔ مگر اس وقت کہ صاف معلوم ہو جاتا۔ کہ اُدھر لیا گیا ہے۔ ایک دن آپ نے شیخ شہاب الدین سہروردی سے حکایت کی کہ وہ مریدوں کو اسماء الحسنٰی کے ورد کی تعلیم کرتے اور چالیس دن کے بعد ان سے سنتے جس اسم کے ساتھ ان کی حالت میں تغیر آنے لگتا۔ وہی اسم تعلیم فرماتے پھر فرمانے لگے۔ کہ اس عاجز کی دانست میں اس کی استعداد کے مطابق اسم ذات ہے پھر کسر نفسی کرتے تھے۔ کہ میں کیا ہوں اور میری سمجھ کیا ہے۔ اور کبھی فرماتے۔ یہ کیا مسلمانی ہے یہ کیسا ایمان

